

ان ہی قدرتی قوتوں کی تاثیرات سے پہاڑوں کی چٹانیں، سنگیں عمارتیں، اینٹ اور چونے کی پختہ دیواریں پرانی ہوتی اور گرتی رہتی ہیں، یہاں تک کہ ان پر گھانسیں جمتی اور درخت پیدا ہو جاتے ہیں، اِن کی پیدائش، اُن کی بربادی کا سبب ہوتی ہے، اسی طرح مٹیاں؛ حرارت ہوا اور پانی کے اثر سے ٹوٹتی پھوٹتی اور ملائم ہو کر رَس پر آتی ہیں۔

## (۴) زمین اور اس کی قسمیں

تم پڑھ چکے ہو کہ: پتھر پرانے ہوتے اور گھس گھسا کر مٹی بن جاتے ہیں، اتنا اور یاد رکھو کہ، یہ مٹی یا تو اسی مقام پر رہتی ہے جہاں وہ بنی ہے یا پانی اس کو اونچے مقامات سے نشیب میں بہا لاتا ہے اور وہاں تہ بہ تہ جمع ہوتی رہتی ہے۔ سب سے اوپر والی تہ جس قدر بُونے کے لیے ہل سے توڑ کر ہوا اور دھوپ میں لائی جاتی ہے، اس کو بالائی مٹی یا صرف مٹی کہتے ہیں، باقی جمی ہوئی مٹی جو ہل کے نیچے رہتی ہے، اس کو زیرین مٹی یا نیچے کی میٹی بولتے ہیں۔

اب یہ بتایئے کہ، مٹی میں کیا کیا چیزیں ہوتی ہیں؟ اچھی مٹیاں جو زوردار کہلاتی ہیں، ان میں بہت سی چیزیں شامل ہوتی ہیں؛ مگر تم کو صرف ان چیزوں کا نام بتاتے ہیں، جو بہت ضروری ہیں:

بالو : جو دریاؤں کے کنارے زیادہ ہوتی ہے۔

چکنی : جس سے مکان پوتتے ہیں۔

چونا : جس سے پختہ مکان بنائے جاتے ہیں۔

کھار : جو راکھ میں زیادہ ہوتا ہے۔

شورہ : جو لونا مٹی میں بہت ہوتا ہے۔

لوہا : جو زنگ یا مورچہ کی صورت میں ہوتا ہے۔

اگیا : وہ چیز ہے جو دیا سلائی میں چمکا کرتی ہے، یہ ہڈیوں میں زیادہ ملتی ہے۔

الغرض! یہ ساتوں چیزیں پودے کی غذا کے لیے ضروری جزو ہیں، اگر ان میں سے ایک بھی کسی زمین میں نہ ہو تو اس پر پودا یا تو پیدا ہی نہ ہوگا اور جو پیدا ہو بھی گیا تو پھول پھل نہ لائے گا۔

مٹیوں میں سیاہ رنگ کی ایک چیز اور ہوتی ہے جو نباتات، حیوانات اور ان کے فضلوں کے سڑنے سے بنتی ہے، اس میں پودوں کی خوراک کی سب چیزیں ہوتی ہیں، پودے کی غذا (کھاد) درحقیقت یہ ہی چیز ہے، یہ سب چیزیں



علیحدہ علیحدہ اپنی اصلی حالت میں زِراعت کے لیے محض بے کار ہیں؛ مگر جب آٹھوں آپس میں اچھی طرح مل جاتی ہیں۔تو وہ مٹی بنتی ہے جس کو ''کھتار'' یا ''مزروعہ'' مٹی کہتے ہیں؛ کیونکہ اس مٹی میں جملہ اقسام نباتات کے پرورش کرنے کی قوت ہوتی ہے، جن مٹیوں کے اندران آٹھ میں سے ایک چیز بھی بہت کم یا بہت زیادہ ہوتو اسے ''اوسر'' کہتے ہیں۔

## (۵) ہل اوراس کی قسمیں

بتاؤ! ہل کیا چیز ہے؟ ہل جوتنے اور بونے کا آلہ ہے۔

ہلوں کی قسمیں، ان کے نام اوران کی پہچان بھی بتادیجیے۔

ہل دوقسم کے ہوتے ہیں ایک وہ جو ہمارے دیس کے ہیں، ان کو دیسی ہل کہتے ہیں، یہ ہل لکڑی کے ہوتے ہیں، صرف پھاڑ لوہے کی ہوتی ہے، دیکھو یہ دیسی ہل ہے۔

دوسری قسم کے ہل وہ ہیں جواور دیس کے ہل دیکھ کراب بنائے گئے ہیں، یہ ہل لوہے کے ہوتے ہیں، ان میں ایک پرزہ زیادہ ہوتا ہے جس کو سینہ کہتے ہیں، یہ ترقی دادہ ہل کہلاتے ہیں۔

اب یہ فرمایئے کہ ان میں سے کونسا ہل اچھا ہے؟ دیسی یا ترقی دادہ؟ ان سب میں ترقی دادہ ہل اچھا ہے۔ترقی دادہ ہل میں خوبیاں کیا ہیں؟ ترقی دادہ ہل آٹھ انگل سے بھی زیادہ گہری اور ایک بالشت چوڑی کونڑ بناتا ہے، جس کی گہرائی یکساں ہوتی اور مٹی ٹوٹ کر ایک طرف گر جاتی ہے، دیسی ہل کی کونڑ چار چھ انگل گہری اوپر سے آٹھ انگل چوڑی اور نیچے سے پتلی ہوتی ہے، مٹی ٹوٹ کر آدھی ادھر آدھی ادھر اسی کونڑ میں گر جاتی ہے، سخت زمینوں کی جوتائی ترقی دادہ ہل سے بہ آسانی ہوتی ہے؛ جوار، مکئی، اَرہر اور تِل کی ٹھونٹیاں بہ خوبی اکھڑ جاتی ہیں، دیسی ہل ان کو نہیں اکھیڑ سکتا ترقی دادہ ہل کی ایک جوتائی دیسی ہل کی تین جوتائیوں کے برابر ہوتی ہے، کیونکہ اسکی کونڑ چوڑی اور یکساں بنتی ہے۔

---

نوٹ: ہمارے ملک کے لیے وہی زمینیں اچھی ہیں، جن کی مٹیاں نہ تو بہت چمڑی اور سخت ہوں کہ ان کے کمانے اور تیار کرنے کے لیے محنت اور صرف زیادہ چاہیے۔ نا ایسی بُھر بُھری ہوں کہ ان میں پانی اور کھاد نہ ٹھہرے اور بار بار دینے کی ضرورت ہو؛ بلکہ وہ ایسی ہوں کہ زیادہ پانی جذب کریں اور زیادہ دنوں تک اس کو روکے رہیں، یہ وصف ان ہی مٹیوں میں ہوتا ہے، جن میں کھاد خوب ہو اور جن کی بالائی اور زیرین دونوں مٹیاں اچھی ہوں۔



دیسی ہل کوتو دو بیل کھینچتے ہیں، ترقی دادہ ہل کے کھینچنے کو کتنے بیل چاہیے ہوں گے؟ ترقی دادہ ہل کو اچھے دو بیل کھینچ سکتے ہیں، بیلوں کو جتنا زور دیسی ہل کے کھینچنے میں کرنا پڑتا ہے، اُن سے کسی قدر زیادہ ترقی دادہ ہل کے لیے چاہیے، اِس کی آزمائش یوں ہوسکتی ہے کہ ان دنوں ہلوں کی ہریسوں میں ہاتھ بھر کی ایک ایک رسی باندھ دو اور بہ جائے بیلوں کے آدمیوں سے کھینچوا کر کھیت جوتو، اُس وقت معلوم ہو جائے گا کہ جتنا زور آدمیوں کو دیسی ہل کے کھینچنے میں پڑتا ہے تقریباً اسی قدر زور ترقی دادہ ہل کے کھینچنے کو چاہیے؛ مگر ترقی دادہ ہل اس سے دُگنا بلکہ تِگنا کام دے گا۔

## (۶) جوتائی اور میائی

جوتائی کس کو کہتے ہیں؟

کھیت کی جمی ہوئی مٹی کو ہل چلا کر اکھیڑ دینا جوتائی ہے۔

ہل سے کیونکر جوتائی کرتے ہیں؟ دو بیلوں کے کندھے پر ماچی رکھی اور ماچی میں دو یا تین پھیر رستی کے ڈال کر لچھا بنایا، پھر اس رسی میں سے ہریس کا سرا ہرینی سمیت اُس پار نکال دیا تو ہل بیلوں کی جوت کے ساتھ اٹک جائے گا۔

ہل کی مٹھیا ہاتھ میں پکڑ لی اور ہل کو نوک کے بل زمین پر کھڑا کیا بیلیوں کو سیدھا ہانکا، بیلوں کے زور لگانے سے ہل کی پھاڑ زمین میں دھنسے گی اور ان کے چلنے سے زمین کو پھاڑتی اور مٹی کو توڑتی آگے بڑھے گی، اسی طرح کھیت میں چھ انگل گہری اور آٹھ انگل چوڑی کونڑ بن جائے گی، سارے کھیت میں کونڑیں بنا لینے سے جوتائی پوری ہو جائے گی، کئی بار آڑا اور کھڑا جوتنے سے کھیت بیج بونے کے لیے تیار ہو جائے گا۔

کھیت کیوں جوتے ہیں؟ اور جوتائی کیسی ہونی چاہیے؟ کھیت اس لیے جوتتے ہیں کہ کھیت کی مٹی اکھڑ کر لوٹ جائے؛ تاکہ ہوا اور دھوپ کا اثر اس پر ہو اور وہ پھول کر رَس پر آجائے۔ کھیت کی جوتائی ایسی ہونی چاہیے کہ سارے کھیت کی مٹی آٹھ انگل سے زیادہ گہری اور یکساں اکھڑے۔

---

نوٹ : ''ہل'' جوتائی کا آلہ ہے جو زمین پر گھسٹتا جاتا ہے، اس کی نوک زمین میں دھنستی ہے، جس سے مٹی اکھڑتی ہے۔ ہل وہی عمدہ ہے جس سے اکھڑی ہوئی مٹی پلٹ کر ہوا اور دھوپ میں آجائے، ترقی دادہ ہال کے استعمال سے بڑا فائدہ یہ ہے کہ صرف کی، محنت کی اور وقت کی بچت ہوتی ہے، دیسی ہل سے جو کام تین دن میں ہوتا ہے وہ ترقی دادہ ہل سے ایک دن میں ہوتا ہے اور کھیت کی قوتِ پیداوار بھی بڑھتی ہے، دیسی ہل کو دبانا اور سیدھا رکھنا پڑتا ہے؛ مگر ترقی دادہ ہل کو نہ دبانے کی ضرورت نہ سیدھا رکھنے کی حاجت، فقط سہارا دینا کافی ہے، وہ خود سیدھا چلتا ہے، جوتنے والے کو کچھ بھی تکلیف نہیں ہوتی۔



بیج بونے کے واسطے کھیت کیسا ہونا چاہیے؟

کھیت کی مٹی نرم، گہری اور نم ہو، گھاس پات سے صاف ہو۔ کیا سب قسم کے بیجوں کے واسطے ایسے ہی کھیت تیار کرنے چاہیے؟ بے شک! کھیت ایسے ہی ہونے چاہییں، ہاں! اتنا فرق ہے کہ جن پودوں کے بیج مہین اور نازک اور جڑیں چھتہ کی قسم کی ہوتی ہیں ان پودوں کے واسطے کھیت کی مٹی نم صاف اور گہری ہونی چاہیے، گو بہت مہین نہ ہو۔

## (۷) زِراعت کے مویشی

تم پڑھ چکے ہو کہ: بارکش جانور جیسے گائے، بیل، بھینس، بھینسا ''مویشی'' کہلاتے ہیں۔

یہ بتاؤ! ہمارے ملک میں کن جانوروں سے زِراعت کے کام لیتے ہیں؟

ہمارے دیس میں بیشتر بیل سے اور کہیں کہیں بھینسے سے بھی زِراعت کے کام لیتے ہیں۔

اچھا یہ بتاؤ! کیا کیا کام زِراعت کا بیل کرتا ہے؟

بیل، ہل چلاتا ہے، جس سے کھیت کی جوتائی ہوتی ہے، سراون چلاتا ہے، جس سے کھیت کی میائی ہوتی ہے۔ کنویں پر لگاتے ہیں جس سے کھیت کی سینچائی ہوتی ہے، ہمارے کھیتوں کی لانگ مانڑتا یا گاہتا ہے اسی طرح اور بھی کام زِراعت کے کرتا ہے۔

یاد رکھو! بیلوں کی عمدگی پر کھیتوں کی پیداوار کی عمدگی موقوف ہے، اگر بیل اچھے ہوں گے تو کھیت کی جوتائی بھی اچھی ہوگی، پھر اچھے جتے ہوئے کھیت میں جو جنس بوئی جائے گی اس کی پیداوار بھی اچھی ہوگی، اچھے بیل وہ ہوتے ہیں جو نسل وقوم کے اچھے ہوں اور ان کی کھلائی پلائی محنت کی مناسبت سے ہو اور پرورش توجہ کے ساتھ کی جائے۔

اچھے بیل ہم کو کیونکر مل سکتے ہیں؟ کس طرح ان کو رکھیں کہ وہ تندرست اور طاقتور رہیں؟

اچھے بیل اس طرح مل سکتے ہیں کہ اچھی ذات کی گائیں پالو، ان کے بچوں کو ابتدا ہی سے اچھی طرح کھلاؤ پلاؤ اور ہلاؤ؛ تاکہ وہ جوان ہو کر تمہاری مرضی کے موافق زِراعت کا کام دیں۔

---

نوٹ: زِراعت کا اصل کام جوتائی ہے تاکہ کھیت کی مٹی مہین اور ملائم ہو جائے، گیہوں کے واسطے دیسی ہل سے بارہ؛ بلکہ چودہ بار کھیت جوتا جاتا ہے، ترقی دادہ دیسی ہل سے چار و پانچ بار اور پردیسی ہل سے تین چار بار جوتنے سے کھیت ایسا عمدہ تیار ہو جاتا ہے کہ دیسی ہل سے اتنا گہرا اور باریک ہونا ممکن نہیں۔



اپنے جانوروں کے رہنے کو سایہ دار اور ہوادار مکان بناؤ تا کہ وہ جاڑے میں پالے سے، گرمی میں لو سے، برسات میں بھیگنے سے بچیں، ان کے رہنے کی جگہ درخت لگاؤ تا کہ دھوپ سے بچیں، ان کے واسطے چارہ بوؤ تا کہ ہمیشہ ہرا چارہ پائیں، ان کو دانہ یا کھلی کھلاؤ؛ تا کہ محنت کے مارے ہار نہ جائیں، ان کو دوڈھائی پیسہ بھر کے حساب سے نمک دیتے رہو، تا کہ خوراک ہضم ہو اور پیٹ صاف رہے، اچھا اور صاف ستھرا پانی پلاؤ تا کہ بیمار نہ ہوں، اس طرح غور و پرداخت کرو گے تو وہ ہمیشہ تندرست اور مضبوط رہیں گے اور خاطر خواہ کام دیں گے۔

## (۸) ہل کے بیل اور ان کی نسلیں

اب یہ بتا دیجیے کہ، اچھی نسل کی گائیں اور بیل کہاں ہوتے ہیں؟ ان کے نام اور ان کی پہچان کیا ہے؟ جن مقامات میں گھنے جنگلوں کی وجہ سے سایہ ہوتا ہے اور گرمیوں میں بھی ٹھنڈک رہتی ہے، عمدہ چارہ اور صاف پانی بھی بہ کثرت ملتا ہے، وہاں کی گائیں قوی دودھارا اور بیل توانا تنومند ہوتے ہیں؛ لیکن کھلے میدانوں میں جہاں سایہ کم اور چارے، پانی کی قلت ہو، گرمیوں میں دھوپ کی تپش ہو، وہاں نہ تو گائیں موٹی تازی اور دودھار ہوتی ہیں، نہ بیل ٹانٹے اور مضبوط۔

ممالکِ مغربی، شمالی اور اَودھ میں جو نسلیں بیل کی نامی ہیں، وہ یہ ہیں:

ا۔ میوات: صوبہ پنجاب میں ہے، وہاں کی نسل ہمارے دیس میں حصار و ہریانہ کے نام سے مشہور ہے، بیل خوبصورت جفاکش مگر سُست رفتار، قد بلند، ڈیل بھاری، ماتھا اونچا اور آنکھیں ان کی بادامی ہوتی ہیں۔

۲۔ کوسی ضلع متھرا: یہاں کی نسل میوات کے سانڈوں سے پیدا ہوتی ہے، صورت شکل میں تو بیل ویسا ہی ہوتا ہے مگر قد کا چھوٹا۔

۳۔ کنور یا بیل: یہ نسل دریائے کین کے کنارے باندہ سے ہمیر پور تک پائی جاتی ہے، رنگ لال، قد میانہ زِراعت کے لیے بہت مناسب ہے۔

---

نوٹ: بیل اور بھینسے کے علاوہ ہندوستان میں اور جانوروں سے بھی زِراعت کے کام لیے جاتے ہیں، میرٹھ کے قریب بابوگڑھ میں جہاں سرکاری گھوڑوں کا اسٹینڈ ہے، زِراعت کے سب کاروبار گھوڑے اور خچر بھی کرتے ہیں، ''بیکانیر'' میں اونٹ کام دیتا ہے، کہیں کہیں بھینس اور شاذ و نادر گائیں بھی ہل میں لگائی جاتی ہیں؛ لیکن ہمارے دیس میں زیادہ تر بیل ہی کام دیتا ہے، اس لیے اچھی ذات کے بیل پیدا کرنا اور بچپن ہی سے ان کی پرورش عمدہ طریقے سے کرنا ہمارا فرض ہے۔



۴۔کھیری: صوبہ اَودھ کی دو نسلیں مشہور ہیں:

ایک ٹرپہر بیلوں کی جن کی دُم سفید اور بدن چتکبرا، مزاج کے جھلے اور مرکھنے ہوتے ہیں۔

دوسری بھوڑ، جن کو اَودھ میں بنگر ہا بھی کہتے ہیں، قد میانہ، رواں کھڑا، دُم اونچی عادت کے شریر، مگر مضبوط اور زِراعت کے لیے بہت کارآمد ہیں۔

۵۔بہرائچ: صوبہ اَودھ میں رَسیا نسل کے بیل زِراعت کے واسطے بہت اچھے ہیں، قد کے چھوٹے مزاج کے بہت جھلے ہوتے ہیں۔

## (۹) کھاد اور اس کی قسمیں

تم نے پڑھا ہے: پودے کی بھی جان ہے، اس کی زندگی کھانے پر منحصر ہے، اس کی غذا کو کھاد یا کھات کہتے ہیں۔اب بتاؤ! پودے کی غذا کتنی قسم کی ہوتی ہے؟ وہ پودے کو کہاں سے ملتی ہے؟ اس کو پودا کیوں کر لیتا ہے؟ اس کے کیا نام ہیں؟

پودے کی غذا دو طرح کی ہوتی ہے: ایک لطیف غذا جو ہوا میں ہوتی ہے، اس کو پودا اپنی پتیوں کے نامعلوم سوراخوں سے لیتا ہے اور وہ پودے کے اندر کوئلے کی صورت میں پائی جاتی ہے، اس کو کوئلن (کاربن) کہتے ہیں، وہ جلنے کے وقت دھواں بن کر ہوا میں جا ملتی ہے۔

دوسری کثیف غذا جو زمین میں ہوتی ہے، اس کو پودا اپنی جڑوں کے ذریعے سے پانی کے ساتھ لیتا ہے، اور وہ سفید خاک کی صورت میں پودے کی راکھ کے اندر پائی جاتی ہے۔

اب ہم کو یہ بتا دیجیے کہ: پودے کی غذا جو زمین میں پائی جاتی ہے، اس میں کیا کیا چیز میں شامل ہیں؟ اور وہ کہاں ملتی ہیں؟

پودے کی غذا میں یہ چھ چیزیں نہایت ضروری ہیں:

---

نوٹ: ہل کے بیل، وہ بیل ہیں جو ہل میں خوب چلتے ہیں، سب بیل ہل کے لائق نہیں ہوتے، بعض نسلیں مثلاً میوات کے بیل بہلی اور رتھوں کے واسطے نہایت موزوں ہیں، ہل کے لیے وہ بیل عمدہ ہوتے ہیں جو بدن کے گٹھیلے اور مضبوط ہوں، سینہ چوڑا کاندھے سخت، تلمیاں سیدھی موٹی اور گٹھی ہوئی ہوں، مزاج جھلّا ہو مگر وحشت نہ ہو۔



۱۔ کھار جو راکھ میں زیادہ ہوتا ہے۔

۲- چونا جو کنکر میں زیادہ ہوتا ہے۔

۳۔ شورہ جو لونا مٹی میں بہ کثرت پایا جاتا ہے۔شورے میں دو چیزیں ہوتی ہیں: ایک تو کھار جو راکھ میں ہوتا ہے، دوسری ایک لطیف چیز ہے، جو شورے کو آگ پر رکھنے سے ہوا میں جاملتی ہے،اس کو شورن (نیٹروجن) کہتے ہیں، یہ ہی چیز پودے کی غذا میں سب سے زیادہ اور قیمتی ہے۔

۴۔لوہا جو رنگ کی صورت میں ہوتا ہے۔

۵۔گندھک جو چونے وغیرہ کے ساتھ ملی ہوتی ہے۔

۶۔ وہ چیز جو دیا سلائی کے مصالحہ میں ہوتی ہے اور اندھیرے میں چمکتی نظر آتی ہے، اس کو آگیا (فاسفورس) کہتے ہیں۔

یادرکھو! یہ سب چیزیں جس کھاد میں ہوتی ہیں،اس کو عام کھاد بولتے ہیں۔

سب نباتی اور حیوانی کھادیں جیسے: پودے، پتیاں ،تیل کی کھلیاں ،مُردہ جانوراوران کے بال،کھال، ہڈیاں، خون، گوشت، سینگ، کُھر اوران کے فضلے یعنی گوبر، پیشاب، لید، مینگنی، چڑیوں کی بیٹ وغیرہ عام کھادیں ہیں، جو سب طرح کی زمینوں کے لیےاورسب قسم کے پودوں کے واسطے مفید ہیں۔

جس کھاد میں ایک یا دوتین چیزیں پودے کی غذا کی ہوتی ہیں،اس کو خاص کھاد کہتے ہیں،مثلاً: چونا کہ ایک ہی چیز ہے، یا شورہ جس میں دو چیزیں شامل ہیں، کھاد اور شورہ، یہ خاص کھادیں ہیں۔خاص کھادیں خاص قسم کی زمین یا خاص قسم کی جنس کے واسطے مفید ہوتی ہیں، مثلاً: تر زمینوں اور پھلی دار اجناس کے لیے خاص کر فائدہ مند ہے۔شورہ مٹیار زمینوں اور گیہوں وغیرہ کے لیے مفید ہے۔

کھادو ہی قیمتی اور عمدہ ہے جس میں نیٹروجن یعنی شورہ کا جزو ہو، نباتی کھادوں میں تو کھلیان، حیوانی میں سب

..........................................................................................

نوٹ: کھادقدرتی طور پر زمین میں موجود ہوتی ہے یا کسان کو بہم پہنچانی پڑتی ہے، اگر کھاد نہ ہو تو زمین اوسراور نا قابل زِراعت ہے کھاد پر نہ صرف پودے کی زندگی کا دارومدار ہے؛ بلکہ پیداوار کی عمدگی بھی اسی پر منحصر ہے۔قدرتی طور پر اتنی کھاد کہ مزروعہ پودوں کی ضرورت کے موافق ہوشاذ ونادر ہوتی ہے،انسان ضرورت کو بھی جان سکتا ہےاورضرورت کے موافق کھاد بھی بنا سکتا ہے؛مگر جو کسان پہلے کھاد کی تدبیر نہیں کرلیتااورکھیت جوت کر بیج بو دیتا ہے، وہ اس شخص کی مانند ہے جو مہمان تو بلائے اوراس کے کھانے کی فکر نہ کرے،اس کے مہمانوں کا انجام بہ جز اس کے اور کیا ہوگا کہ، بھوکے مریں!۔



قسم کی چیزیں اور معدنی میں شورہ بہتر کھادیں ہیں۔

## (۱۰) بیج اوراس کی بوائی

بتاؤ بیج کیا چیز ہے؟ بیج پودے کا انڈا ہے، جو پھلوں کے اندر ہوتا ہے، پختہ بیج بونے سے پھر وہی پودا ہو جاتا ہے ،جس کا بیج ہے، جو بھلائی بُرائی بیج میں ہوتی ہے، وہی اس کے پودے کی پیداوار میں ہوتی ہے۔

یہ بتاؤ! آنکھ یا اکھوا کس کو کہتے ہیں؟ اکھوا بیج کا وہ حصہ ہے جو بڑھ کر پودا بنتا ہے، اکھوے میں آئندہ پودے کی جڑ ،تنہ اور پتیاں موجود ہوتی ہیں، بیج میں جب تک اکھوا زندہ ہے، وہ بونے سے جمے گا؛ مگر اکھوا مر جائے تو بیج بونے کے لائق نہیں رہتا، بہت دنوں تک ہوا اور سیل میں رہے یا کیڑا لگ جائے تو بیج کا اکھوا خراب ہو جاتا ہے، کٹا، گھنا، پرانا اور کچا بیج جمتا نہیں؛ بلکہ سڑ جاتا ہے، بیج ہمیشہ اچھے سے اچھا چن چھانٹ کر بونا چاہیے، تاکہ سب بیج جمیں، پودے قوی تندرست آگیں، پیداوار عمدہ ہو۔

اب یہ بتا دیجیے کہ: اچھا بیج ہم کو کیوں کر مل سکتا ہے؟ اس کی تدبیر یہ ہے کہ جب تمہارے کھیتوں کی فصل تیار ہو، تو اچھی اچھی بالیاں چن کر آئندہ بولنے کے لیے رکھ لو، بونے کے وقت اس میں سے عمدہ بیج چھانٹ کر بو دو، جب پھر فصل تیار ہو تو جو بالیاں سب سے پہلے پکی ہوں، سب سے زیادہ بڑی اور بھری ہوں، بونے کے لیے چن لو۔ اس طور پر ہر سال تمکو عمدہ بیج ملتا جائے گا اور پیداوار میں ترقی ہوتی جائے گی۔ یہ بھی یاد رکھو کہ: اچھی زوردار زمینوں میں کم اور کمزور زمینوں میں زیادہ بیج پڑتا ہے، اگر بیج چنا، چھنٹا ہوا ہو تو اور بھی کم مقدار میں کافی ہوگا اور پیداوار زیادہ اور اچھی ہوگی۔

کھیت میں بیج اس واسطے بوتے ہیں کہ پودا پیدا ہو اور بڑھے، پھولے پھلے اور پروان چڑھے۔ مگر ہر جنس کے پودے کو بڑھنے اور پھیلنے کے لیے جگہ چاہیے، بوتے وقت جگہ کا لحاظ کر لینا بھی مقدم ہے، بیج ایک دوسرے سے اتنے فاصلے پر بونا لازم ہے کہ ہر پودے کو بڑھنے اور پھیلنے کے لیے کافی جگہ مل سکے، پودے اگر پاس پاس ہوں گے، تو ایک دوسرے کو دبا لے گا، اور ان کی باڑ ماری جائے گی، نتیجہ یہ کہ پیداوار میں کمی پڑے گی۔

.................................................................

نوٹ: زِراعت کے لیے بیج نہایت ضروری چیز ہے، اہلِ زِراعت کو بیج حاصل کرنے میں پوری توجہ اور کوشش کرنی چاہیے، بیج کا بدلنا بھی ضروری بات ہے، ہر دوسرے، تیسرے یا چوتھے برس پھر نیا بیج بونا بہتر ہے۔ ٹیار زمینوں کی پیداوار کا بیج دومٹ اور ہلوارس زمینوں میں اور دومٹ زمینوں کا بیج ٹیار میں بونے سے پیداوار میں بہت ترقی ہوتی ہے۔



## (۱۱) زِراعت اوراس کی ضرورتیں

تم نے زِراعت کا بیان اب اتنا پڑھ لیا ہے کہ تم سمجھ سکتے ہو کہ کیا کیا شرائط کسی جنس (مثلاً گیہوں) کی پیداوار کے لیے ضروری ہیں؟: ایک تو مناسب زمین کا ہونا جس میں پودے کی کھاد کے سب اجزا موجود ہوں، چنانچہ اِن صوبہ جات کی معمولی سرخی مائل دومٹ زمین اس مطلب کے لیے کافی ہے۔ دوسرے زمین کو کما بنا کر تخم ریزی کے لیے خوب تیار کرنا؛ تاکہ مٹی نم، مہین، پولی اور صاف ہو جائے، اگرنمی جاتی رہے تو بیج نہ جمے گا، مٹی مہین اور پولی نہ ہو تو بُرا جمے گا؛ کیوں کہ پودوں کی جڑیں غذا کی تلاش میں زمین کے اندر دور تک نہ جاسکیں گی، نہ سب طرف پھیل سکیں گی، اگر کھیت صاف نہ ہوگا تو جو کھاد زمین میں قدرتی یا تمہاری دی ہوئی موجود ہے، اس کو گھانس کھالیں گی اور تمہارے بوئے ہوئے پودوں کو پورا فائدہ حاصل نہ ہوگا۔

اعلیٰ قسم کی اجناس کا بیج اچھے سے اچھا بونا چاہیے یعنی گداز، بے عیب اور نیا ہو۔ بوائی بھی باقاعدہ کرنی چاہیے۔ مناسب گہرائی میں بیج ڈالو، نہ بہت گھنا ہو نہ بہت چھدرا، اگر زوردار زمین پر گھنا بوگے، تو پودے ایک دوسرے کو دبالیں گے، پتلے اور کمزور پڑ جائیں گے پھر یا تو اپنے بوجھ سے آپ گر پڑیں گے یا ہوا کے جھوکوں سے لیٹ جائیں گے۔

بوئی ہوئی فصل کی ایک یا دو نکائیاں ہونی چاہییں، کئی برس تک جوتائی اچھی ہوتی رہے تو بنظر تخفیف خرچ و محنت تم نکائی موقوف کر سکتے ہو، لیکن ہمارے ملک میں عام رواج یہی ہے کہ عمدہ پیداوار کی غرض سے ایک نکائی ضرور کی جاتی ہے۔

جہاں کہیں ممکن ہو کم سے کم دو تین بار آبپاشی بھی ضروری ہے؛ مگر موسم کا لحاظ رہے، اگر خشک ہو تو ایک پانی زیادہ دو، مرطوب ہو تو ایک دو پانی کم کر دو، اچھے اور زوردار کھیت کی سنچائی میں زیادہ احتیاط لازم ہے؛ کیونکہ پودے زیادہ بڑھیں گے تو گر جانے کا خوف ہے، گرے ہوئے پودوں کی صرف پیداوار ہی میں کمی نہیں ہو جاتی؛ بلکہ گروی کے لگ جانے کا بھی اندیشہ ہے۔

یہ بھی ضروری بات ہے کہ بوئی ہوئی فصل جب پک پکا کر تیار ہو جائے تو فوراً کاٹ لو، پختگی کے بعد کھیت کھڑا



رکھنے سے بہ جز نقصان کے کچھ منفعت نہیں، چوہے کتریں، چڑیاں کھائیں، دانہ جھڑے، بارش کا کھٹکا، اولوں کا ڈر، آگ کا خوف، چوری کا اندیشہ۔

............................................................................................................................................

نوٹ: زِراعت کے واسطے زمین، ہل، مویشی اور بیج رکن اعظم ہیں، انھیں کی عمدگی پر زِراعت کی کامیابی اور انھیں کے اچھے استعمال پر مزارعین کا منافع موقوف ہے، زِراعت کے کاموں میں جی لگانے اور محنت مشقت کرنے سے روپیہ بچتا ہے جو اصلی نفع ہے، جاہل گنواروں سے امید نہیں ہوسکتی کہ وہ زِراعت کے اعلی پیشے کو عمدہ طور سے کرسکیں اور اپنی حالت سنبھالیں؛ البتہ جو اس پیشے کے اصول سمجھ کر باقاعدہ طور پر کرے گا وہ مثل تاجروں کے نفع اٹھائے گا، سمجھ دار کے لیے زِراعت کا میدان بہت وسیع ہے، عاقل کو اشارہ کافی ہے۔



# دشوار الفاظ کے معانی (بہ اعتبارِ اسباق)

## (۱) خدا رزاق ہے

خالق: پیدا کرنے والا

رازق: روزی دینے والا

رزاق: بہت روزی دینے والا

خلاق: بہت پیدا کرنے والا

خلاقی: پیدا کرنے کا طریقہ

تحیر خیز: حیرت کو بڑھانے والا، حیرت پیدا کرنے والا

رزاقی: رزق رسانی کا طریقہ

عجب انگیز: تعجب کو بڑھانے والا، اچنبھے میں ڈالنے والا

آب صافی: صاف ستھرا پانی تھرا پانی

اور تر: پانی برسانے والا بادل رطوبت تری نمی، گیلا پن

حرارت: گرمی، تپش

مہر: سورج

عالم تاب: دنیا کو روشن کرنے والا

آمیزش: ملاوٹ

رفتہ رفتہ: آہستہ آہستہ

اطوار: طریقے

شکلِ نو: نئی شکل

نوزادۂ خاکی تبار: نوزائدہ: نیا پیدا شدہ

خاکی تبار: مٹی کا خاندان (مراد گھاس)

سطحِ زمین: فرش زمین، زمین کا اوپری حصہ

سبزوزار: ہری گھاس

ترکیب: طریقہ، ڈھنگ، صورت

راس آنا: موافق آنا

بادِایامِ بہار: موسم بہار کی ہوا

پُرخوشہ: پھلوں کے گچھوں اور اناج کی بالیوں سے بھری ہوئی شاخیں

پُر برگ وبار: پتوں اور پھولوں والی

طراوت: تروتازگی، شادابی

نزاکت: نرمی، کمزوری، نفاست

فصلِ تابستان: گرمی کا موسم

خرمن: غلے کا ڈھیر جس سے بھوسہ الگ نہ کیا گیا ہو، کھلیان

جلوہ گر: ظاہر

زیرِ سُمِ گاؤخر: زیر: نیچے، سم: چوپائے کا گھر، گاؤخر: بڑا بیل (زیرِ سم گاؤخر: بیل کے پاؤں کے نیچے)

پامال: روندا ہوا، پیروں کے نیچے مسلا ہوا

احکامِ شعور: عقل وشعور کے ارشادات، فرامین عقل

جنس عالی وعزیز: بلند و پیاری ذات

اصحاب تمیز: سمجھ دار لوگ مراد انسان

زیرِ سنگ آسیا: زیر: نیچے، سنگ: پتھر، آسیا: چکی (زیرِ سنگ آسیا: چکی کے پتھر کے نیچے)

بے تامل: فوراً، بے دھڑک

صورتہائے سابق: پہلی تمام شکلیں

بتائے تازہ: نئی زندگی

نانِ خوش گوار: مزے دار روٹی، زود ہضم دل پسند روٹی

قُرصِ نان: روٹی کی ٹکیا، گول روٹی

قالب: جسم ڈھانچا، سانچا

شہیدِ تیزیٔ دنداں: دانتوں کی تیز دھار سے شہید وقربان ہونے والی

بعدازاں: اس کے بعد، پھر

آبِ دان: منہ کا پانی، لعاب، تھوک

نیم: گیلی

دیگِ شکم: پیٹ کی ہانڈی

چھننا: چھٹنا، نکلنا

جزوِفضول: بے کار حصہ، فالتو اور نکما جز

سودا: اخلاطِ اربعہ میں سے ایک سیاہ خلط کا نام، جلا ہوا بلغم

صفرا: اخلاط اربعہ میں سے ایک زرد رنگ کا خلط، پت

نمود: پیدائش

وجود: جسم، ہستی

## (۲) وقت سرمایہ ہے

سرمایہ: پونجی، دھن، دولت

معقول: مناسب، صحیح



عیش جسمانی: بدنی راحت و آرام

مسرت روحانی: دلی فرحت، قلبی سکون

وحشی: جنگلی

مہذب: سلیقہ مند، تربیت یافتہ، نیک خصلت

فرشتہ سیرت: نیک طبیعت نہایت شریف

تونگر: مال دار

صرف اوقات: اوقات کا استعمال و خرچ

بےنوا: فقیر، بے سامان ۔ تہی دست، خالی ہاتھ، نادار، غریب

مفلوک: کنگال، تباہ حال، خستہ حال

رنجیدہ و غمگین: اداس

شاکی: شکایت کرنے والا، فریادی

اندوہ: رنج و غم

گرفتاری: پکڑ دھکڑ

پروانہ: تحریری حکم، وارنٹ

جیتے جی: پوری زندگی عمر بھر

جھینکنا: شکایت و افسوس کرنا

وقت گذشتہ: گزرا ہوا وقت

عمرِ رفتہ: کٹی ہوئی زندگی

خودکشی: جان بوجھ کر اپنے آپ کو مار دینا

تضیعِ اوقات: وقت گنوانا

صدمہ: افسوس، رنج

معطل: بےکار

عمرِ عزیز: قیمتی زندگی

چنداں: کچھ، اس قدر، اتنا

عمر طویل: لمبی عمر

زیاں: نقصان

زبوں: رسوا کن، خراب، نکمے

حق تلفی: کسی کا حصہ مار لینا

معصیت: گناہ

تندہی: جاں فشانی، انہماک

تقاضہ: اصرار

تاکید: بار بار کہنا

عین وقت: ٹھیک وقت

طریقۂ کارگزاری: کام کرنے کا ڈھنگ

انصرام: انتظام، تکمیل

نالاں: رونے والا، شکایت کنندہ

عدیم الفرصتی: وقت نہ ملنا

گِلہ: شکایت

قطع و برید: کانٹ چھانٹ

شاغل: کام میں لگنے والا، مصروفِ کار.

نکوئی: نیکی، بھلائی

مُنصف: عادل، انصاف کرنے والا

شکرگزار: احسان ماننے والا

تا بہ مقدور: جہاں تک ہو سکے، طاقت کے بہ قدر

برعکس: اُلٹا

امیرزادہ: مالدار کا لڑکا، نواب کا لڑکا

قَوسِ قُزح: برسات میں ابر کھلنے کے بعد سورج کے مخالف سمت میں دکھائی دینے والی سات رنگی کمان

ہالہ: دائرہ، کنڈل (چاند کے گرد کا وہ کنڈل جو بخارات ارضی سے چاند کے گرد پڑ جاتا ہے)

## (۳) قوسِ قُزح اور ہالہ

غیر مرکب: بے ملاوٹ

آفتاب درخشاں: جگمگاتا ہوا سورج

جسمِ منور: چمک دار جسم، نورانی بدن

کثیف: گاڑھی، موٹی، تہہ دار

کجی: ترچھاپن، ٹیڑھی

بِلّور: ایک چمک دار معدنی جوہر کا نام

جِرم: جسم، بدن

شفاف: نہایت صاف جس میں آر پار نظر آئے

سمت رفتار: چلنے کی جہت

باہم متصل: آپس میں ملے ہوئے

انحراف: پلٹنا، پھر جانا



مثلثی: تکونیا، تکھونٹا، تین کونے والا

معائنہ مشاہدہ

بنفشی: بنفشہ کے رنگ کا، نیلگوں ارغوانی

پس پشت: پیٹھ پیچھے

ترشُح: پھوہار پڑنا، بوندا باندی، ٹپکاؤ

قطراتِ باراں: بارش کے قطرے

منحرف: الٹی، ترچھی

حائل: آڑ

محازی: مقابل، آمنے سامنے

آبشار: اونچی جگہ سے گرتی ہوئی پانی کی قدرتی چوڑی دھار

پانی کا چادر ہو کر گرنا: پانی کی چوڑی دھار کا نیچے گرنا

شاذ و نادر: کبھی کبھار، بہت کم، اتفاقاً

کج رفتاری: ٹیڑھی چال

شبِ ماہ: چاندنی رات

قرصِ ماہ: چاند کا گولا

گرداگرد: آس پاس

ابر تنک: ہلکا بادل (ابر: بادل + تنک ذرا سا معمولی)

بخارات: بھاپ، حرارت

پیشین گوئی: قبل از وقت کسی واقعہ کی اطلاع

البتہ: بے شک، ضرور بالیقین

دلیلِ باراں: علامتِ بارش

**(۴) امید**

جاں نواز: جان پر مہربانی کرنے والی، ہمدرد

دل سوز: دل جلانے والی، خیر خواہ

کارساز: کام بنانے والی

سِپر: ڈھال، آڑ

تکیہ گاہ: سہارا دینے والی، آرام و بھروسے کی جگہ

کوہ: پہاڑ

دشت: جنگل

غمِ ایام: رنج اور دکھ بھرے دن

دلِ ناکام: مایوس دل

اساس: بنیاد

راست: سچا

دروغ: جھوٹا

فروغ: ترقی

گو چند: اگرچہ کچھ

خُرسند: خوش، راضی

ہراس: ڈر، خوف

آس: توقع، امید

زربفت: سونے چاندی اور ریشم کے تاروں کا بنا ہوا کپڑا

سر سے ہاتھ نہ اٹھانا: ہمیشہ حامی اور مددگار رہنا

تشنۂ امید: امید کی مستی اور خمار

چُور: مست، مدہوش

مخمور: مدہوش، متوالا، نشہ والا

**(۵) حکیم ایسپ کا بیان**

طرزِ تعلیم: پڑھانے کا ڈھنگ

موجد: ایجاد کرنے والا، بانی

نصیحت آمیز: نیک صلاح و مشورے پر مشتمل

حیوانات مطلق: انسان کے علاوہ تمام جاندار مخلوق

ناطق: انسان، بولنے اور سمجھنے والا

نباتات: پودے، سبزیاں

جمادات: بے جان چیزیں

ذی روح: جاندار

مطلب ادا کرنا: مقصود و منشا سمجھانا

رنگینی: خوش مزاجی، چلبلا پن

اخلاقی مضامین: اصلاح و تربیت پر مشتمل باتیں

پوٹ: گٹھڑی، بنڈل

بہ غایت: بہت زیادہ

حکیم: دانش مند، سمجھ دار

منتظم: انتظام کرنے والا، بندوبست کرنے والا

نظم کرنا: اشعار میں ڈھالنا

حسنِ اخلاق: اچھی عادتیں



اطوارِ نیک: اچھی روِش

دل نشیں ہونا: ہول میں جم جانا

فی الحقیقت: واقعی

رنگا رنگ: قسم قسم، بہت سے رنگوں والی

نظرِ غور: گہری نظر

حکمت سیکھنا: عقل و دانش حاصل کرنا

جنسِ حیوان: جانوروں کی قسم، جانوروں کی جماعت۔

گونا گوں: طرح طرح کی، قسم قسم کی

شجاعت: بہادری

مکاری: دغا بازی

غیظ و غضب: سخت جھنجھلاہٹ، جلال و غصہ کی حالت

حلم: تحمل و برداشت، بردباری، نرمی

انواع حیوانات: جانوروں کی قسمیں

حقیقی دانائی: صحیح سمجھ، واقعی عقل و شعور

زمرۂ حکما: حکیموں اور داناؤں کا گروہ

فرجیہ: ملک یونان کا ایک شہر

فنونِ حکمت: علوم حکمت

ذکی: ہوشیار

لطیف و ظریف: خوش مزاج، ہنس مکھ

علامۂ دوراں: اپنے زمانے کا بہت بڑا عالم

یکتائے عصر: اپنے زمانے کا بے مثل، لاجواب

آراستہ: سجا سنورا ہوا

بدنما: بھدا، بدشکل

کریہہ المنظر: بدصورت

بدقوارہ: بھونڈا، بے ڈھنگا

کوتاہ قامت: چھوٹے قد کا، ٹھنگنا

کوزہ پشت: کبڑا، خمیدہ کمر

یوں ہی مشابہ: برائے نام ملتا جلتا، تھوڑا بہت

آشنا: واقف، جاننے والا، آگاہ

طرّہ: اضافہ، مزید، زیادتی

بے زار: ناخوش

نفور: نفرت کرنے والا

گودڑ کے لعل: وہ صاحبِ کمال جس کا اصلی حال معلوم نہ ہو، چھپا رستم

ضیافت: دعوت

چُننا: سلیقے سے رکھنا

برہم: ناراض ہونا، خفا ہونا، غصہ ہونا

تعمیل کرنا: حکم پورا کرنا، اطاعت کرنا

ٹکا بھر: مقدار میں دو پیسے کے برابر وزن رکھنے والی، ذراسی، چھوٹی سی معمولی سی

رونقِ بزم: پُر لطف مجلس و محفل

رموزِ علم: علم کے بھید

کلید: کنجی، چابی

کل: مشین، آلہ، اوزار

جی میں ٹھان لینا: پکا ارادہ کر لینا، سوچ لینا

حکمت: ہوشیاری، عقل مندی

دوانگشت: دو انگلی

جنگ و جدل: لڑائی جھگڑا

نزاع و تفرقہ: تکرار و نااتفاقی

عناد و فساد: دشمنی اور تباہی بربادی

کذب و افترا: جھوٹ اور بہتان

فحش بکنا: بے حیائی کی باتیں بولنا

فضول گوئی: بے فائدہ گفتگو، بکواس

بِس کی گانٹھ: (بِس: زہر گانٹھ پڑیا، گٹھڑی) بِس کی گانٹھ: زہر کی پڑیا (مراد: فسادی، شریر، فتنہ انگیز)

معقول تقریر: سمجھ میں آنے والی گفتگو

جوابِ باصواب: درست جواب

نکتہ سنجی: خوش گفتاری، خوش بیانی، فصاحت

زیرکی: عقل مندی، تیز فہمی

فہم و فراست: عقل و سمجھ

اشتیاق: بہت شوق، بڑی آرزو

لقائے شریف: اچھا اور بھلا چہرہ (یہاں طنزاً استعمال کیا گیا ہے)



ملاحظہ کرنا: معائنہ کرنا، دیکھنا

ازحد: بہت زیادہ

مُغَّض: رنجیدہ، دکھی

محو ہونا: مٹ جانا

حسنِ باطن: اندرونی خوبی، پوشیدہ کمال

مقولہ: کہاوت

ساغرِ زرّیں: سونے کا پیالہ

## (۶) علم کی ضرورت

دورہ: زمانہ، وقت

چارسو: چاروں طرف، سب جگہ

عمل داری: حکومت، راج

جہل و نادانی: ان پڑھ و انجان ہونا

ذلت وخواری: رسوائی و بدنامی

دانش: دانائی

فن وصناعت: پیشہ وہنر

نجّاری: بڑھئی کا کام

معماری: تعمیر کا پیشہ

گرم بازاری: خرید وفروخت کی بہتات وزیادتی، ترقی، گہما گہمی

زیورِ تعلیم: علم کی زیب وزینت

عاری: کورا، خالی

سائیسی: گھوڑے کے سدھانے، خدمت، حفاظت اور نگرانی کا کام

علم بیطاری: جانوروں کے علاج ومعالجہ کا علم

مستغنی: آزاد، بے پرواہ

بکاوَل: باورچی خانے کا منتظم، بادشاہوں اور امیروں کا وہ ملازم جو کھانا پیش کرنے سے پہلے چکھے تاکہ زہر وغیرہ کا اندیشہ نہ رہے

فلسفہ: وہ علم جن سے دانائی بڑھتی ہے

پسنہاری: آٹا پیسنے والی

فَصّادی: نشتر لگا کر رگ سے خراب خون نکالنے کا کام

جراحی: آپریشن اور مرہم پٹی کرنا

کحالی: سرمہ بنانے اور بیچنے کا کام

عطاری: عطر اور دوا بیچنے کا کام

منحصر: موقوف

زرگر: سُنار، زیور بنانے والا

آہنگر: لوہار

بازی گر: کھیل تماشا دکھانے والا

مُہندِس: انجینئر

اُقلیدس: ایک یونانی حکیم جس کے نام سے علم جیومیٹری کی بنیاد پڑی (جیومیٹری: علم ریاضی کی ایک شاخ)

یاور: مددگار

جہاں داری: بادشاہت، انتظام، سلطنت

عامل: مال گذاری وصول کرنے والا تحصیلدار

جم: ایران کے بادشاہ ''جمشید'' کا مخفف

کسریٰ: شاہانِ ایران کا لقب

جہاں گیری: دنیا کو فتح کرنا

طُغرُل: ایک سلجوقی بادشاہ کا نام

سنجر: ایک قدیم مشہور بادشاہ کا نام

بیا: چڑیا سے کسی قدر چھوٹا زرد رنگ کا پرندہ، جو اونچے درختوں پر بہت ہوشیاری سے لٹکنے والا گھونسلا بناتا ہے

روز افزوں: روزانہ، آئے دن، زیادہ

غیر از ترقی: ترقی کے علاوہ

امتیاز: شعور، اعزاز، فرق

## (۷) کلکتہ

زمانۂ سابق: پہلا زمانہ، اگلا وقت

قریہ: گاؤں

وجہ تسمیہ: نام رکھنے کی وجہ

عہدِ عالمگیر: اورنگ زیب عالمگیر بادشاہ کا زمانہ جو ۱۶۵۸ء سے ۱۷۰۷ء تک تھا

بندر: بحری جہازوں کے ٹھہرنے کی جگہ

ہگلی: صوبہ بنگال کا شہر ہے جو ہگلی نامی دریا کے کنارے پر واقع ہونے کی وجہ سے اس نام سے موسوم ہو گیا

لنگر: وزنی لوہا جس کو زنجیر یا رسّے سے باندھ کر پانی میں گرا کر بحری جہاز یا کشتی کو روکتے ہیں



انگریزی کمپنی: مشہور ایسٹ انڈیا کمپنی جو انگلستان کے تاجروں کی جماعت تھی، اس جماعت نے پہلے پہلے ۱۸۰۰ء میں ملک ہندوستان پر قبضہ کیا اور پھر ۱۸۵۷ء میں غدر کے بعد حکومت انگلستان کے حوالے کیا

کوٹھی: امیروں کے رہنے کا مکان جو شہر سے باہر ہو، بنگلہ، حویلی

منہدم ہو جانا: گر جانا، ویران ہو جانا

تلف: تباہ، برباد، ضائع

بِنا ڈالنا: بنیاد ڈالنا، بنانا

شاق: ناگوار، دوبھر، ناپسند

فوجدار: سپہ سالار، اعلیٰ افسر

صوبہ دار: صوبہ کا حاکم اعلیٰ، گورنر

صادر: جاری، لاگو، نافذ

مہمات: لڑائیاں، معرکے

قحطِ عظیم: لمبی خشک سالی

سامانِ رسد: کھانے پینے کی چیزیں، فوجی خوراک

خدمتِ شائستہ: بروقت مناسب امداد

معافیِ محصول: ٹیکس ولگان کی معافی

سند: پرمٹ، تصدیق نامہ، دستاویز

افزائش: بڑھوتری

ساخت: بناوٹ

بلاد: شہر، ملک

مستحکم: پختہ و پائیدار

عہدِ گورنری: دورِ حکومت

عالی شان: نہایت عمدہ

صدر مقام: دارالحکومت، راجدھانی

اہلِ پیشہ: دستکار، ہنرمند

صناع: کاریگر

ساہوکار: بینکر، سود پر لین دین کرنے والا

حویلی: بڑا عالی شان مکان

دارالصدر: مرکزی مقام، پایۂ تخت

دارالسلطنت: راجدھانی

اہلِ فرنگ: یورپ والے، انگریز

خوش قطع: خوبصورت

فراخ: چوڑی، کشادہ

ایوان گورنری: گورنر کی کوٹھی

متصل: ملا ہوا، نزدیک، قریب

گھاٹ: سمندر یا دریا ندی یا تالاب سے پار اترنے یا ان کے کناروں پر نہانے دھونے اور پانی بھرنے کی جگہ

## (۸) حیا

حیا: شرم، لحاظ

پاسبانِ آبرو: محافظِ عزت، آبرو کی چوکسائی کرنے والا

قوت بازو: حامی، مددگار

پاک دامانی: پارسائی، عفت، نیک چلنی

دل پذیر: پسندیدہ

مثلِ نور: روشنی کی طرح

دامنِ عصمت: پاک دامنی، پرہیزگاری

باک: ڈر

حجاب: پردہ، نقاب

فعل بد: برا کام

اجتناب کرنا پرہیز کرنا

لگام دینا: قابو میں رکھنا، روکے رکھنا

شوروشر: جھگڑا، شرارت، فتنہ وفساد

سینہ سپر: ڈٹ کر مقابلہ کرنے والا

تاب لانا: برداشت کرنا

ملامت: ڈانٹ ڈپٹ

قہر: غضب، مصیبت

پشت پناہ: حمایتی، مددگار

سمجھانا: دکھانا، بتانا

عرق ریزی: نہایت جان فشانی، سخت محنت جس میں پسینہ نکلے

شکار ہو جانا: (محاورہ) قابو میں آ جانا، پکڑ میں آ جانا

گدائی: بھیک مانگنا

ننگ وعار: شرم وغیرت



ہاتھ پھیلانا: سوال کرنا، بھیک مانگنا

پروائے نان: روٹی کا خیال

آن: عزت آبرو، شان وشوکت

جان دینا: (محاورہ) دوسروں کے لیے مرجانا

قُوت: خوراک، غذا، کھانا

لب: ہونٹ

مہرِ سکوت: (محاورہ) خاموش ہوجانا

اغنیا: مالدار لوگ

خِسّت: کمینہ پن

بذلِ مال: مال کا خرچ وخیرات کرنا، جود وسخا

رَدِّ سوال: سوال پر انکار، سائل کو ٹالنا

صَرف: خرچ کرنا

**(۹) صرفِ دولت**

کسب: کمانا

مصارف: (واحد: مصرف) خرچ کرنے کی جگہ

بندوبست: انتظام

عُفونت بدبو، سڑاہند

مَسکن: رہنے کی جگہ، گھر

مناسبِ حال: حیثیت کے مطابق، موقع کے لحاظ سے

بہم پہنچانا: مہیا کرنا، تیار کرنا

مقدارِ قلیل: ، اکتفا کرنا، تھوڑی چیز پر صبر کرنا

مضائقہ: خرابی، حرج، قباحت

بہ فراغت: ضرورت کے مطابق

سیر چشمی: فیاضی

مروت: انسانیت، شرافت

بے کس: بے سہارا

دست گیری: مدد

مُستحقِ عوض: بدلے کے حق دار

بلاتعین: مقرر کیے بغیر

رفاہِ عام: ایسا کام جس سے سب لوگوں کو راحت وآرام ملے

شفاخانہ: ہسپتال

عامۂ خلائق: تمام لوگ

اعتدال: میانہ روی، درمیانی انداز

حسنِ اعمال: نیک کام خوبیٔ اعمال

حصولِ کمال: ہنر وفن میں مہارت حاصل کرنا

جی کا جنجال: دل کی پریشانی، ذہنی الجھن

باعث زوال: گراوٹ وتنزلی کا سبب

مآل: نتیجہ، انجام

مذموم: برا

مُسرِف: ضرورت سے زیادہ خرچ کرنے والا، فضول خرچ

معدوم: برباد

**(۱۰) بخیلی اور فضولی**

فضولی: بے موقع وبے فائدہ خرچ کرنا

منہ کالا ہو: (کلمۂ بددعاء) رسوا اور بدنام ہو

دم بھر میں: پل بھر میں، سیکنڈوں میں

گنوانا: ضائع کرنا، برباد کرنا

خاک میں ملانا: مٹی میں ملانا، تباہ وبرباد کرنا

بعد مشقت: سیکڑوں دقتوں سے

بدعہد: وعدہ خلاف، بات سے پھر جانے والا

خود مطلبی: خودغرضی، اپنا ہی بھلا چاہنا

ہوا ہوس: بے جا خواہشات

بری گت: بری حالت

حمیت: شرم، غیرت

مگس: مکھی

بے بال وپر: (بال: بازو، پر: پنکھ) بغیر بازو اور پر کا (مراد: عاجز ومجبور)

اسیر: قیدی

گوشۂ قفس: پنجرے کا کونہ

**(۱۱) ہمت**

صاحبِ ثروت: مالدار

مفت خور: بے محنت اور بے کمائے کھانے والا

بدرویہ: بدچلین، بری چال چلنے والا



خستہ: تباہ حال، مفلس

عیاشی: آرام طلبی، نفس پرستی

سیر تماشہ: گھومنا پھرنا

قدیم الخدمت: پرانا خدمت گار

چندے: کچھ دن رفاقت کرنا، ساتھ دینا، دوستی نبھانا

ولی نعمت: آقا، مربی

نان شبینہ: سوکھی اور باسی روٹی

کمینہ خصلت: بداخلاق رذیل عادتوں والا

مصاحب: ساتھی

صاحبی: امیری، عزت

آمد وشد: آنا جانا میل ملاپ

انقلاب زمانہ: حالات کی تبدیلی، گردش دوراں

درماندگی: مجبوری، لاچاری

تحمل: برداشت، سہن

عزم بالجزم: پختہ ارادہ

بلاشرکت غیرے: دوسروں کے ساجھے کے بغیر کا

دفعتاً: اچانک

عالمِ حیرت: ہکا بکا، تعجب کی حالت میں

استقلال: پختہ ارادہ، جماؤ، صبر

ڈھونا: ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل کرنا

پس انداز کرنا: بچانا، باقی چھوڑے رکھنا،

حمالی: بوجھ ڈھونے کا کام، بار برداری

متمول: دولت مند، مالدار

جدوجہد: بے انتہا کوشش

ہمت کا دھنی: صاحب ہمت، ارادے کا پکا

کارِ خیر: نیک کام

**(۱۲) سچائی**

خلافِ واقع: اَن ہوئی، جھوٹ

جملہ اقسام: تمام قسمیں

دَروغ گوئی: جھوٹ بولنا

منسوب: وابستہ، متعلق

کجی اور ناراستی: ٹیڑھا پن

نظیر: نمونہ، مثال

تقلید و پیروی کرنا: اتباع کرنا، پیچھے چلنا

ذومعنی: چند مطلب والا لفظ کئی پہلو والا کلمہ

متکلم: بولنے والا

سامع سننے والا

رمزو کنایہ: ایما واشارہ

صریح: کھلم کھلا

ناراست: جھوٹ

نام موری: شہرت

فائدہ رِسانی: فائدہ پہنچانا

ضعف: ڈھیلا پن، کمزوری

تذبذب: تردد، شک وشبہ

دودلی: بے اطمینانی

عزم: ارادہ

صادق: سچا

کاذب: جھوٹا

سعی: محنت وکوشش

باز نہ رہنا: پیچھے نہ ہٹنا

طرز وروش: طور طریق، چال ڈھال

**(۱۳) ایک گدھا شیر بنا تھا**

پوستین: کھال

شکار کھیلنا: پھندے میں پھنسانا

سہم جانا: ڈر جانا

حمار: گدھا

مارے طیش کے: غصہ اور جوش میں بھر کر

پل پڑنا: دفعتاً حملہ کر دینا، ہلہ بول دینا

گنوار: دیہاتی، غیر مہذب

کچھ ادھار نہ رکھنا: کام کو ادھار نہ چھوڑنا، جو کچھ کرنا ہو بروقت کر دینا



جانِ زار: کمزور جان

آشکار: ظاہر، نمایاں، واضح

شیوہ: طریقہ ڈھنگ

زنہار: ہرگز، کبھی

رستگار: رِہا، چھٹکارا پانے والا

صلاح: بھلائی، بہتری

**(۱۴) حکایت**

راوی: سنی ہوئی بات بیان کرنے والا، ناقل

آزار: تکلیف، دکھ

جویا ہونا: ڈھونڈنا، تلاش کرنا

دوادوش: دوڑ دھوپ، کوشش

خلش: بے چینی، چبھن

ناگہ: اچانک

کرم شب تاب: رات میں چمکنے والا کیڑا، جگنو

اخگر: انگارا

خاروخس: کانٹے، گھاس پھونس

خیالِ خام: وہ ارادہ جس کے پورا ہونے کی امید نہ ہو، کچا ارادہ

صحرا: جنگل، بیابان

رائیگاں: ضائع

شرارہ: چنگاری

سحر: صبح

غُرانا: غصے سے آواز نکالنا

بھبکی: دھمکی، غصہ

اکڑنا: گھمنڈ کرنا

سر مارنا: بے فائدہ کوشش کرنا

ایڑیاں رگڑنا: نہایت مصیبت سے وقت پورا کرنا

مغرور: گھمنڈی

فضیحت: شرمندہ، رسوا

**(۱۵) ثمرۂ اعمال**

ثمرہ: پھل، نتیجہ، بدلہ

ہر فرد بشر: ہر ایک آدمی

اقوال وافعال: باتیں اور کام

گذشتہ نسلیں: پرانے لوگ

دوش بہ دوش: کندھے سے کندھا ملائے، برابر برابر، ساتھ ساتھ

منتشر ہونا: تتر بتر ہونا، بکھرنا

جواب دہی: ذمہ داری

خوف زدہ ہونا: ڈرنا

شاہد: گواہ

**(۱۶) حکایت**

تمیز: سمجھ، عقل

لہوو بازی: کھیل کود

طفلانہ تمنا: لڑکپن کی خواہش

پرے: اس جانب، پرلی طرف

دل میں لہر آنا: دل میں ترنگ وامید پیدا ہونا

لبِ آب: تالاب، نہر، ندی یا سمندر کا کنارہ

لبریز: پُر، بھرا ہوا

طرفہ تماشا: انوکھا واقعہ

متحیر: حیران ہکا بکا، دنگ

دائرہ: گولا، حلقہ

محیط: احاطہ کرنے والا، گول خط، دائرہ

بسیط: کشادہ لمبی چوڑی

جی جان سے: پوری توجہ اور دل وجان سے، نہایت شوق سے

شعبدہ: جادو کا کھیل تماشا، عجیب وغریب کرتب

شیدا: فریفتہ، فدا، عاشق

نیک منش: نیک مزاج، بھلی خصلت والی

نیک نہاد: نیک طبیعت

ادنیٰ حرکت: معمولی جنبش، ہلکی سی گردش

ناچیز: ناکارہ، نکمّی، حقیر، بہت معمولی

غضب ڈھانا: آفت برپا کرنا، مصیبت میں پھنسانا

قانع: تھوڑی سی چیز پر راضی ہو جانے والا



## (۱۷) ایک قانع مُفلس

تنگ وتار: چھوٹی جگہ جہاں اندھیرا ہو

پائمال: تباہ، خراب، شکستہ حال

بہ ایں ناز ونعم: ان آرام دہ چیزوں کے باعث

چاق وچست: پھرتیلا، طاقتور، وہوشیار

تازہ دم: توانا، تکان اتارا ہوا

پوشش: لباس، پوشاک

پلاس: ٹاٹ، موٹا کپڑا

پائے بند: حقیر، گرفتار، پھنسا ہوا

خرم: خوش

دل شاد: مسرور، شاداں

قدرت کی نوا: آواز خداوندی

مہجور: جدا، دور، الگ تھلگ

زمزمہ: نغمہ، ترانہ

مست: مطمئن وخوش، متوالا

لے: لہجہ، سُر، آواز

انسداد: روک تھام، ممانعت

## (۱۸) غلامی کا اِنسداد

رسم غلامی: غلامی کا رواج

دوردست: بہت دور جہاں رسائی مشکل ہو

جزائر: (واحد: جزیرہ) ٹاپو، خشکی کا وہ خطہ جس کے چاروں طرف پانی ہو

مویشی: جانور، چوپائے

بیع: فروخت

مشتہر کرنا: مشہور کرنا، عام کرنا، اعلان کرنا

جور وجفا: ظلم وستم، زیادتی، ناانصافی

فراری: بھگوڑا

روپوش: چھپا ہوا، پوشیدہ

رحم دلی: ہمدردی، مہربانی

خداترس: خوفِ خدا

کمر ہمت باندھنا: (محاورہ) پختہ ارادہ کرنا

بیڑا اٹھانا: ذمہ لینا، تیار ہونا

صاحبِ اقتدار: عہدے دار، سرمایہ دار، صاحب عزت

عہد طفلی: بچپنا

پارچہ باف: کپڑا بُننے والا، جولاہا

محرر: منشی، لکھنے والا

رفاہِ خلائق: مخلوق کو آرام ونفع پہنچانا

در بہ در: گھر گھر

گدائی کرنا بھیک مانگنا

ماجرا: واقعہ

حالِ زار: پریشان حال

حسنِ تدبیر: صحیح اور مناسب غور وفکر

دامن گیر ہونا: وابستہ ہونا

حوالات: وہ جگہ جہاں مجرم کو تحقیقات کے لیے نظر بند رکھا جاتا ہے

جور وتعدی: ظلم وستم

مقدمات کی پیروی کرنا: آپسی جھگڑے کی کسی بات کو عدالت میں لے جا کر دلائل وشواہد کی روشنی میں انصاف چاہنا

مُمِد ومعاون: مددگار ودست گیر

صدق نیت: پرخلوص ارادہ

عیاں ہو جانا: ظاہر ہو جانا

ذی لیاقت: لائق وہوشیار

قانون داں: ماہر قانون، قانون جاننے والا

نیست ونابود کرنا: بالکل ختم کرنا

قطعی: حتمی، واقعی

جواں مرد: بہادر

عالی حوصلہ: بلند ہمت

جلاوطن: دیس نکالا، ترک وطن

جلیل القدر: عالی مرتبہ، باعزت

عمائد: (واحد: عمید) سردار، پیشوا

مسلّمہ: مانی ہوئی

قلم رو: سلطنت، حکومت

یک قلم: بالکل، سراسر، فوراً، یک لخت



(۱۹) علم زندگی ہے

طُرفہ: انوکھا، عجیب وغریب، نادر

بارآور: پھل دینے والا

شجر: درخت

ثمر: پھل

تاثیرِحیات: ابدی زندگی کی خاصیت

مرگ: موت

لے: مگر، لیکن

انقلابِ دہر: زمانے کا تغیر و تبدل، گردشِ زمانہ

مثمر: پھل دار

عمرِ ابد: ہمیشہ کی زندگی

باشدومد: دھوم دھام سے، زوروشور سے، بڑھا چڑھا کر

طبعِ شاہ: بادشاہ کی طبیعت، قلبِ سلطان

معتمد: قابلِ اعتبار

کشور: ملک، ولایت، دیس

سیاحت: سفر، ملک در ملک اور شہر در شہر گھومنا

تااقصائے ہند: ہندوستان کے آخری کنارے تک

سرگرم: کوشاں، محنت کرنے والا شخص

کھوج لگانا: تلاش وجستجو کرنا

جابہ جا: جگہ جگہ، ہر جگہ

التجا: درخواست، التماس، گزارش، عرض

حیاتِ جاوداں: ہمیشہ باقی رہنے والی زندگی

چھان مارنا: انتہادرجے کی تلاش وجستجو کرنا

باغ: قرینے سے لگائے گئے درختوں والی جگہ

راغ: پہاڑ کے نیچے کا سبزہ زار میدان، جنگل، چراگاہ

بوستان: گلزار، چمن

سیرِ بلاد: شہروں میں گھومنا پھرنا

مشکل مراد: کامیابی کی صورت

آخرش: آخرکار، انجام کار

کوہ ودشت: پہاڑ وجنگل

بازگشت: واپسی، مراجعت

راہ مستقیم: سیدھی راہ

پیرِعلیم: تجربہ کار بوڑھا، واقف کار معمر آدمی

حسبِ استفسارِ پیرِ رازداں: بھید جاننے والے بزرگ کی پوچھ تاچھ پر

غربت: سفر

قطعِ امید: ناامیدی، مایوسی

گویا ہونا: بولنا

پیرِ رشید: رہنما پیر، ولی کامل

نامور: نیک نام

زندگانی بخش: ہمیشہ ہمیشہ زندہ رکھنے والا

رسول: قاصد، ایلچی

خوش لقا: خوبصورت، حسین وجمیل

بقا: دوام، ہمیشگی

(۲۰) راستی نجات ہے

خلق آزار: لوگوں کو ستانے والا

جور پیشہ: ظلم وستم کرنے و نے والا

تندخو: تلخ مزاج، غصیارہ، بدمزاج

جبار: بہت ستانے والا

ناگزیر: لازمی، ضروری، اٹل

عدو: دوشمن، بدخواہ

ناملائم: نامناسب، سخت

بےخوف وبیم: بلا ڈر وبِہراس کے

الفاظِ سقیم: برے کلمات، گالی گلوچ

دشنام: گالی گلوچ

اِشتباہ: شبہ، شک

شہادت دینا گواہی دینا

بولا دونوں کو کیا میں نے رہا اس کا حق ہے اور اس نے سچ کہا

سماعِ ہجو: برائی سننا

حرف گیر: روک ٹوک کرنے والا، نکتہ چیں

ستم گر: ظالم

جفاجو: بہت دِق کرنے والا، تشدد کرنے والا



زِشت خو: بدخصلت، گندی عادت والا

جویائے پناہ: امن وحفاظت چاہنے والا

ثنا گر: تعریف بیان کرنے والا

مدح خواں: خوبی بیان کرنے والا

مدام: ہمیشہ

بدگو: برا کہنے والا

لاکلام: بے شک، یقیناً

ہاجی: برائی کرنے والا

برملا: کھلم کھلا

بے تصنع: بغیر بناوٹ کے، بے دھڑک

بے گزاف: بلا شیخی مارنے کے

تیغ: تلوار

برندہ تر: بہت زیادہ کاٹنے والا

## (۲۱) سفر

اغراض: مقاصد، وجوہات

بے سود: بے فائدہ، لاحاصل

منشاء: مقصد

عیب وصواب: برائی بھلائی، غلط وصحیح

بہرہ مند: فائدہ پہنچانے والا

بروبحر: خشکی وتری، زمین اور سمندر، پوری دنیا

دشت وجبل: جنگل اور پہاڑ

اقالیم: ممالک

صنعِ الٰہی: اللہ تعالیٰ کی کاری گری

نوع بہ نوع: قسم قسم کا

قدرتِ کاملہ: اللہ تعالیٰ کی پوری طاقت

مرقوم: لکھی ہوئی

رسم الخط: طرزِ تحریر، لکھنے کا ڈھنگ

دلِ دانا: سمجھ دار دل

چشمِ بینا: غور سے دیکھنے والی آنکھ

خبر گیری: دیکھ بھال

فائدہ رسانی: نفع پہنچانا

شیخی جتانا: بڑائی مارنا، گھمنڈ کرنا

عیش اڑانا: مزے کرنا، خواہش پرستی کرنا

پاؤں پھیلانا: بڑھنا

سیری: تسلی تشفی، اطمینان

منتفع: نفع اٹھانے والا

کدورت: دل کا غبار، گدلا پن، آزردگی

گوشہ نشینی: تنہائی میں رہنا، الگ تھلگ بیٹھے رہنا

کسل وماندگی: سستی اور تھکاوٹ

کثرتِ کاروبار: زیادہ کام کاج

سودمند: مفید، فائدہ بخش

خواہی نخواہی: خواہ مخواہ، بلاضرورت، بلاوجہ

فیض: نفع

آوارہ گردی: بغیر کام کے پھرتے رہنا، بھٹکتے رہنا

مسافر نواز: مسافروں کی آؤ بھگت کرنے والا، مہمان نواز

فاقہ کشی: بھوکا رہنا، بھوکا مرنا

خانہ بدوش: کندھوں پر گھر اور گھر کا سامان اٹھائے پھرنے والے، بے ٹھکانہ لوگ

دادوستد: لین دین

معمولی: روزمرہ کا، حسبِ عادت، مقررہ

اتفاقی: وقتی، عارضی، اچانک پیش آنے والا

کافی ووافی: مکمل، بھرپور، ضرورت کو پوری کرنے والا

سالاروسردار: امیرورہبر

متردد: فکرمند، پریشان

خلیق: اچھے اخلاق والا

سفر آزمودہ: سفر کے حالات سے واقف

آمادۂ سفر: سفر کے لیے تیار

مقتضائے آدمیت: مروت وشرافت کا تقاضا

تقصیرات: خطائیں

آزردگی: رنجش، ناراضگی خفگی

پاس ولحاظ: دھیان اور خیال



ضرب وشلاق: مار پیٹ، چابک لاٹھی یا درّے سے مارنا

آسائش: راحت، آرام، سکھ

مداخلت: دخل، دست اندازی

بے دستوری: بلا اجازت، بغیر رخصت، خلاف فائدہ

ملول و بے دل: غمگین و رنجیدہ

بہ خوشیِٔ خاطر: خوش دلی سے

تسلیم کرنا: ماننا

## (۲۲) جاڑا اور گرمی

جاڑا: سردی کا موسم

صفت: تعریف خوبی

خنک: ٹھنڈا

بے کدورت: صاف ستھرا

جھلس دینا: جلا دینا

تابستان: گرمی کا موسم

حضر: پڑاؤ، اقامت، سفر کا متضاد

راحت فزا: آرام و راحت کو بڑھانے والا

اشتہا: بھوک

مویز: منقیٰ، بڑی کشمش

تخم ریزی: دانہ افشانی، بیج بونا

منہ میاں مٹھو: اپنی تعریف کرنے والا، میٹھی میٹھی باتیں کرنے والا

خودستائی: خود اپنی تعریف و خوبی بیان کرنا

خودستا: اپنی تعریف کرنے والا

باہنر: صاحب فن، ہنر والے

خود بینی: اپنے آپ کو بڑا سمجھنا

بدنما: بھونڈا، بدشکل

کھسوٹ لینا: نوچ لینا، چھین لینا

برگ و بار: پتے اور پھول

تودہ: ٹیلہ، ڈھیر، چٹان

افسردگی: پژمردگی، کملاہٹ، ٹھٹھرن

اغنیا: مالدار

شاہ و گدا: بادشاہ اور فقیر

دلقِ کہنہ: پرانی گاڑی

غلغلہ: چرچا، شہرت

مارے مارے پھرنا: دھکے کھانا

بطیس: (واحد: بط) بطخ (نوٹ: جاڑے کے موسم میں اکثر یہ سرد ملکوں اور سرد خطوں سے گرم علاقوں میں آجاتی ہیں، موسم گرما میں پھر اپنے وطن میں واپس چلی آتی ہیں)

چہرۂ گردوں: آسمان کا چہرہ

پُر ضیا: روشن، روشنی سے بھرا ہوا

طولانی: لمبا

## (۲۳) اَرسطو

نامی گرامی: مشہور، معزز

ہنوز: اب تک

اوائل عمر: ابتدائی عمر

ظل عاطفت: پیار و محبت کا سایہ

کفیل: ذمہ دار، ضامن

صرف ونحو: وہ علم جس میں لفظوں کا جوڑ توڑ اور ان کے بولنے برتنے کا قاعدہ بیان کیا جاتا ہے

شعرا: شعر کہنے والے

فصحا: خوش بیان لوگ، خوش گفتار

دستگاہ: قدرت، طاقت

عالی رتبہ: بلند مقام

حسنِ اتفاق: خوش قسمتی، اچھا موقع

خدمت گاری: نوکری

کندۂ ناتراش: ان گھڑ لکڑی، غبی، احمق، کند ذہن

لباس فاخرہ: شاہی پوشاک، نہایت عمدہ قیمتی کپڑے

نالیاقتی: ناقابلیت، نادانی

خفّت: ندامت، شرمساری

پریشانیٔ خاطر: دل کی گھبراہٹ

تحسین و آفرین: تعریف و شاباشی



علم اخلاق: وہ علم جس کے ذریعے لوگوں کی عادات درست ہوں

علم طبیعی: سائنس کی وہ شاخ جس میں مظاہرِ قدرت کے اسباب وعِلل، اثرات اور اُن پر جاری قوانین اور قوتوں کا مشاہدہ کیا جاتا ہے

علم الٰہی: وہ علم ہے جس میں اُن امور سے بحث ہو جو وجو دِ خارجی یا عقل میں مادہ کے محتاج نہ ہو

معلم اول: پہلا استاد، سب سے پہلے علم سکھانے والا

## (۲۴) شیر

شوکت وجلال: رعب و دبدبہ قوت وعظمت

بزدلی کم ہمتی، ڈرپوک ہونا

بَری: آزاد، پاک

پھٹکنا: قریب آنا

جَری: بہادر، نڈر

حریف: مقابل، دشمن

لچنا: جھکنا، نرم ہو کر ٹیڑھا ہونا

بے خلل: بے انداز، بہت زیادہ

سورما: بہادر

سجنا: بنناٹھننا، (ہتھیاروں سے) آراستہ وپیراستہ ہونا

میدان کا دَھنی: دَھنی: شوقین، خواہش رکھنے والا، میدان کا دَھنی: بہادر، جنگ جو

جوشن: جنگی زرہ

چار آئینہ: ایک قسم کی زرہ بکتر جس پر لوہے کی چار تختیاں ٹاٹ یا مخمل وغیرہ سے منڈھ کر لڑائی کے وقت سینہ اور پشت پر ڈال لیتے ہیں

خود آہنی: لڑائی کے وقت پہنی جانے والی لوہے کی ٹوپی

اللہ رے: (کلمہ تعجب) واہ رے

بل: طاقت

خروش: شوروغل

سنسان اور خموش: سناٹے کی حالت میں خاموش

ہَول: خوف، ڈر

دہلنا: ڈرنا، رعب کھانا

پاؤں تلے سے زمین نکل جانا: (وحشت ناک آواز وخبر کی وجہ سے) ہوش اڑ جانا

تعاقب میں ہونا: پیچھا کرنا

بیہڑ: ناہموار زمین جس میں بڑے بڑے غار نالے ہوں، جنگل، چراگاہ

نیستاں: بانسوں کا جنگل، سرکنڈوں کا کھیت

کچھار: ترائی جہاں شیر رہتا ہے

گیرودار: حکومت، پکڑ دھکڑ، پوچھ تاچھ

## (۲۵) تیمور

ممالک مفتوحہ: فتح کیے ہوئے ملک

محاربۂ عظیم: بھاری جنگ، گھمسان کی لڑائی

باگ اٹھانا: گھوڑے دوڑانا، روانہ ہونا

فرماں پذیر: تابع دار، حکم ماننے والا

کوہستانی: پہاڑی

جنگ جو: لڑاکا، جھگڑالو

زیر کرنا: فتح کرنا، ماتحتی میں لانا

پھونکنا: جلانا

مدتہائے دراز: لمبا عرصہ

مدہ بھیڑ: آمنا سامنا، مقابلہ جھڑپ

خوں خوار: خون پینے والا

مظفر: ظفریاب، فتح مند

منصور: کامیاب

اولوالعزم: بلند ہمت

رعایا پروری: رعیت کی حفاظت وپرورش کرنا

فوج کشی: حملہ آور ہونا، چڑھائی کرنا

معرکہ آرائی: جنگ کے لیے ایک دوسرے کے مقابل ہونا

آئین جنگ: لڑائی کا طریقہ جنگ کا قانون

وحشیانہ: بھیانک، وحشیوں کی طرح

## (۲۶) اپنی ترقی کرو

ترقی کی راہیں: کامیابی اور آگے بڑھنے کے راستے

سراسر: تمام، ہر جگہ

راجا: بادشاہ، حاکم اعلیٰ

پرجا: رعایا، عام لوگ

تلک: تک، (یہ پرانی بولی کا لفظ ہے ''تک اس کا مخفف ہے)

تسلط: قبضہ، حکومت، غلبہ



کارواں: قافلہ، مسافرین

صنعت: کاری گری، دست کاری

حِرفت: پیشہ، ہنر

تحصیل حکمت: علم ودانائی حاصل کرنا

ہموار: صاف، سیدھی

کسبِ دولت دولت کمانا، روپیہ حاصل کرنا

غنیم: دشمن

کھٹکا: ڈر، خطرہ، اندیشہ

قزاق: ڈاکو، لٹیرا

رہزن: مسافروں اور راہ گیروں کو لوٹنے مارنے والا

پلوں: (پل کی جمع) پل جھپکنے کا وقفہ، ذرا سی دیر

منزلوں: (منزل کی جمع) مسافر خانہ، سرائے ٹھہرنے کا مقام

ہر اک گوشہ: (گوشہ: کونہ) مراد چاروں طرف، ہر جگہ

گلزار: گلشن وچمن

ایمنی: اطمینان، بے فکری، بے خوفی

سقر: دوزخ جہنم (نمونہ سقر: انتہائی مشقت ومصیبت والا)

ظفر: کامیابی

دم دم کی: ہر وقت کی

شادی وغم: خوشی ونا خوشی

عَیاں: ظاہر کھلی ہوئی

برّ اعظم: بہت سے ملکوں پر مشتمل خشکی کا بہت بڑا حصہ، جیسے: ایشیا، افریقہ وغیرہ

پنہاں: چھپا ہوا، پوشیدہ

آئینۂ احوال: حالات معلوم کرنے کا شیشہ

روئے زمین: سطح زمین، پوری زمین

راہ رَو: راستہ چلنے والا

ہرسو: ہر طرف

پَیہم: لگاتار، مسلسل، پے در پے

بے خطر: پُر امن

## (۲۷) شہر پیکن

یورش: چڑھائی، حملہ، دھاوا

متصرف: مالک مختار

تخت گاہ: راجدھانی، دار السلطنت، دار الخلافہ

فصیل: شہر کی چہار دیواری

محیط: گھیرا، گولا، دائرہ

کنگرہ: چوٹی، فصیل کے طاقچے

بالائی سرا: اوپر کا آخری حصہ

بُرج: گنبد، گول چھت

سلامی: ڈھال دار، ترچھی

شہر پناہ: شہر کی حفاظتی دیوار، جو شہر کے چاروں طرف ہوتی ہے، فصیل [

محاذی: سامنے

گھونگھٹ: پردہ، اوٹ، آڑ

راہِ آمد وشد: آنے جانے کا راستہ

نہایت مرتفع: بہت اونچا

اراکینِ سلطنت: سرکار یا بادشاہ کے وزیر ومشیر لوگ

سرکاری محکمہ: سرکاری دفتر وعدالت

بدھ: بدھ مذہب کا بانی، جس کا نام گوتم بدھ لقب ہے

ملمع: جھول، پالش، سونے چاندی کا پانی جو کسی دوسری دھات کی بنی ہوئی چیز پر چڑھایا جائے

دَور: چکر، فاصلہ

زمرۂ ملازمانِ شاہی: سرکاری ملازمین لوگ، سرکاری یا شاہی نوکروں کا گروہ

وسیع در فیع: لمبے چوڑے اور بلند وبالا

ارض وسما: زمین وآسمان

اجناس: (جنس کی جمع) چیزیں، غلے

معمور: بھری ہوئی

کوچہ: گلی

## (۲۸) مُرغِ اسیر

مرغ اسیر: (مرغ: پرندہ اڑنے والا جانور–اسیر: قیدی) مرغ اسیر قیدی پرندہ

صیاد: شکاری، اسیر صیاد ہونا: شکاری کے پھندے میں پھنسنا

دانا: چالاک، عقلمند، ہوشیار

طائر چمن زاد: (طائر: پرندہ، چمن زاد: چمن میں پیدا شدہ) چمن زاد: باشندۂ چمن

ٹکا: دو پیسے کا سکہ، ٹکا بھر: ذرا سا

مُشتِ پر: تھوڑے سے پر، (کنایۃً) ذرا سی جان



مفارقت: جدائی، علیحدگی

دام: قیمت، پیسے

گرہ باندھنا: گانٹھ لگانا کسی بات کو یاد رکھنے کے لیے رومال یا پگڑی میں گانٹھ دینا کسی چیز کو اپنے قابو میں سنبھال کر رکھنا۔ (پند کو گرہ باندھ: نصیحت کی بات اچھی طرح یاد رکھ)

غفلت: لاپروائی

عاجز: بے بس، لاچار، مجبور

ہاتھ سے نہ دیجیے: (ہاتھ سے دینا (محاورہ): چھوڑنا، ضائع کرنا، کھونا) ہاتھ سے نہ دیجیے: چھوڑیے نہیں، ضائع نہ کیجیے

بن داموں غلام ہونا: خود غلامی اختیار کرنا

بند: گرہ، گانٹھ

لعل: سرخ رنگ کا نہایت چمک دار قیمتی موتی

نہاں: چھپا ہوا، پوشیدہ

شکم: پیٹ

دلاسا: تسلی، اطمینان

لاسا لگانا: (لاسا: پودوں سے حاصل کیا جانے والا لیسدار چپکنے والا مادہ جس کو ٹاٹ وغیرہ پر لگا کر پرندوں کا شکار کیا جاتا ہے)، گوند، لاسا لگانا: پھنسانا

جعل: دھوکا، فریب، دغا

اربابِ غرض: مطلب پرست، غرض منداور مطلبی لوگ

یک بہ یک: فوراً، ایک دم

باور: اعتماد، بھروسہ، یقین

## (۲۹) جُرأت

نامی گرامی: نامور، مشہور و معروف

گورنر جنرل: صوبے دار، صوبے کا حاکم اعلیٰ، وائسرائے، نائب السلطنت، بادشاہ کا نائب

ایامِ طفولیت: بچپن کا زمانہ

سرگذشت: کہانی، آپ بیتی

دایہ: بچے کو پرورش کرنے والی، خادمہ

پونڈ: انگلینڈ کی کرنسی

بُھنانا: روپیہ پیسہ تڑوانا

سودا سلف: کھانے پینے برتنے برتانے کی چیزیں جو بازار سے خرید کر لائی جائیں، ضروری اسباب و سامان

افسانہ: قصہ، کہانی، من گھڑت جھوٹی باتیں

محفوظ: خوش، شادماں، مسرور

اشیائے ضروری: ضروری چیزیں

شناسا: جانے پہچانے

پیش تر: اس سے پہلے

دال میں کچھ کالا ہے: کچھ خرابی ہے، شک و شبہ کی بات ہے

ہنگامہ: شور و غل

مُتّہم: الزام لگایا ہوا، تہمت خوردہ

مجسٹریٹ: جج، منصف

روبہ رو: آمنے سامنے

اظہار: عدالت میں دیا جانے والا یا لیا جانے والا بیان

حواس باختہ: ہکا بکا، گھبرائی ہوئی

خائف: ڈری ہوئی

یاری دینا: مدد کرنا، نصرت کرنا

سکت: طاقت، قوت، ہمت

نیک بخت: خوش نصیب، ایمان دار

واجبی بات: حق بات، مناسب بات صحیح فیصلہ

تعرض: پوچھ تاچھ

جلیل القدر: نہایت معزز، بڑی عزت و شان والا

## (۳۰) عبرت

ہوس: خواہش نفسانی، آرزو، حرص

ترغیب دینا: شوق دلانا، کسی کام کے کرنے پر آمادہ کرنا

عشرت: عیش و نشاط، ہنسی خوشی

طَبَل: ڈھول، نقارہ

کوس: بڑا ڈھول

تماشا: نظارہ، عجیب بات

قیدِ آز: (آز: لالچ، حرص) قیدِ آز: لالچ کا قید خانہ

محبوس: گھرا ہوا، پھنسا ہوا



اک بارگی: فوراً، دفعتہً

گورِ غریباں: بےکسوں اور مسافروں کا قبرستان

جانِ تمنا: خواہشات کی جان، آرزوؤں کی جڑ

سوطرح: ہر طرح

مایوس: ناامید

مرقد: قبر

سکندر: یونان کا مشہور فاتح بادشاہ

دارا: ایران کا بادشاہ جو سکندرِ اعظم کے ساتھ لڑتا ہوا مارا گیا تھا

کیکاؤس: ایران کا بادشاہ جس کا سپہ سالار رستم تھا

جاہ وحشمت: عزت ورتبہ، شان وشوکت، ٹھاٹ باٹ

غیر از حسرت وافسوس: ندامت اور پچھتاوے کے سوا

**(۳۱) حرص**

مگس: شہد کی مکھی

پابند: گرفتار، بندھا ہوا

وائے: کلمۂ افسوس جو اظہارِ رنج وغم کے موقع زبان پر آتا ہے، ہائے افسوس

سیہ زِندان: کالی جیل، بڑا قید خانہ، مراد حد سے بڑھا ہوا لالچ

خُرسند: خوش، مسرور

مقبرہ: قبرستان

برادر: بھائی

پدر: باپ

خویش: قریبی رشتہ دار، متعلقین

فرزند: بیٹے، لڑکے

رَعنائی: خودآرائی

مُند جانا: بند ہونا

انکھڑیاں: آنکھیں

سوز: شاعر کا تخلص

آنند: آرام وراحت، سکھ، چین

اَمرِ اتفاقی: یکا یک اچانک پیش آنے والی

**(۳۲) اَمرِ اتفاقی**

عالمِ ہستی: دنیا

صحیفۂ کائنات: دنیا کی کتاب، دنیا اور اس کے اندر کی چیزیں

مطالعہ: واقف ہونے کے لیے کسی کتاب یا کسی نئی پرانی چیز کو بہ غور دیکھنا

الف، بے: ابتداء شروعات

صبح دم: بہت تڑکے، صبح سویرے

قمر: چاند

ہلال: مہینہ کی پہلی رات کا چاند

نُمودار: ظاہر، آشکارا

بدرِ کامل: پورا چاند، چودھویں رات کا چاند

کاہِش: کمی، گھٹاؤ، زوال، اُتار

قطب ستارہ: نہایت روشن ستارہ جو ہمیشہ بہ جانب شمال ایک جگہ ساکن اور قائم رہتا ہے، اس سے بہ وقتِ شب مسافروں اور جہاز راں حضرات کو سمتوں کی تمیز میں مدد ملتی ہے

تغیر وتبدل: ادل بدل

معین: طے شدہ

نشیب: پستی، نچان

رواں: جاری، بہتا ہوا، چلنے والا

خاکستر: راکھ

تخم: بیج، گٹھلی

بہ تدریج: آہستہ آہستہ، دھیرے دھیرے

اسباب: وجہیں

قانونِ قدرت: دستور اور طریقہ خداوندی، عادت اللہ

انکشاف ہونا: کھل کر سامنے آجانا

امرِ معمولی: وہ کام جو ہمیشہ اپنے وقت پر ہو

باقاعدہ: دستور کے مطابق

پوشیدہ اسرار: مخفی باتیں، چھپے ہوئے بھید

حادثہ: نیا واقعہ، جس سے رنج وغم پیدا ہو

لاعلمی: ناواقفیت، انجانی

زیرِ سایہ: سایہ میں، چھاؤں میں

جھونکا: ہوا کا ریلا، ہوا کا دھکا

گدّا: ٹہنا، درخت کی موٹی شاخ

تراق: کسی سخت چیز کے ٹوٹنے کی آواز

شانہ: کندھا، مونڈھا



استفسارِحال: حال پوچھنا

اتفاقاً: یکا یک، بے موقع

ناگہانی: اتفاقی، بلاوجہ، اچانک، بے موقع

بادصرصر: آندھی، تیز وتند ہوا

سلسلۂ اسباب: وجوہات کی ترتیب

صدمہ: دوچیزوں کی ٹکر، دھکا

عین: ٹھیک، ہو بہو

مبنی: منحصر، موقوف

ناگوار: برا، ناپسند، خلاف طبع

موجب: سبب، باعث، وجہ

جائے پناہ: حفاظت کی جگہ، محفوظ جگہ

بہرکیف: ہرحال میں

پیچ در پیچ: نہایت مشکل

حتی المقدور: جہاں تک ہوسکے

آئین انتظام: حکمرانی انتظامی قوانین

سیاست: حکومت، ملکی انتظام

عرصۂ قلیل: بہت جلد، تھوڑے دنوں میں

مُستوجب: مستحق، لائق

عُقوبت: سزا

پاس ولحاظ: خیال ورعایت

بقائے حیات: زندگی کا باقی رہنا

## (۳۳) تحقیق

تحقیق: اصلیت معلوم کرنا، جستجو، کھوج، جانچ، دریافت

عالم بیداری: جاگنے کی حالت

حواس خمسہ (ظاہرہ): دیکھنے، سنے، سونگھنے، چکھنے اور چھونے کی پانچ قوتیں

محسوس: حواس خمسہ میں سے کسی بھی حس کے ذریعے معلوم کی ہوئی چیز

اوصاف وخواص: اثرات وخوبیاں

تمیز وشناخت: جان پہچان

کافور: نہایت خوشبودار سفید مادہ جو دوا کے طور پر استعمال ہوتا ہے

ہینگ: ایک درخت کا بدبودار گوند جو اکثر امراض میں کام آتا ہے

شنجرف یا شنگرف: ایک سرخ رنگ کی معدنی دھات جو گندھک اور پارے کی آمیزش سے تیار کی جاتی ہے

علیٰ ہٰذا: اسی طریقہ پر

بگھی: چار پہیوں کی گھوڑا گاڑی

حِس: محسوس ومعلوم کرنے کی قوت

ممکن الوقوع: ہونے کے قابل بات

شہادت: تصدیق، گواہی

مغالطہ: دھوکا، شک وشبہ

متشابہ: ہم شکل، یکساں

خواندہ اور ناخواندہ: پڑھے لکھے اور اَن پڑھ

طورِ واقفیت: معلومات کرنے کا طریقہ

سرِمو: بال کی نوک کے برابر، ذراسا، رائی برابر

لائق منشی: بہت ہوشیار تعلیم یافتہ

واردات: (وارد کی جمع) وہ حال جو آدمی پر گزرے، حال واحوال، سرگذشت

حقیقتِ واقعی: اصل اور بنیادی بات

اظہارِ واقعات: حالات کو ظاہر کرنا

فروگزاشت کرنا: بھولنا، ٹالنا، نظرانداز کرتا

توہم: گمان

اضافہ: بڑھوتری، زیادتی

صدہا: سیکڑوں

سرگذشت: واقعہ، قصہ

## (۳۴) بکری کا بھوت

نقب زنی: دیوار میں سوراخ کر کے چوری کرنا

وقوع: خوفناک حادثہ

احاطہ: چاردیواری سے گھری ہوئی جگہ

حلقہ: علاقہ، ایریا

کانسٹیبل: پولیس کا سپاہی

کارروائی: کام کاج

مالِ غنیمت: مفت کا دھن

ٹھاگی: چوروں کا سردار، پتا لگانے والا، جاسوس

مکر گانٹھنا: دھوکا دینا، فریب دینا



دل جمعی: تسلی، اطمینان

عامہ خلائق: عام لوگ، عوام الناس

خوابِ نوشیں: میٹھی نیند، پر لطف نیند

آغوش: گود، بغل

رُفقا: (رفیق کی جمع) ساتھی

غنودگی: ہلکی نیند

اوسان: ہوش وحواس

تکلیف دہی: دی ہوئی تکلیف

کانجی ہاؤس: وہ سرکاری مکان جہاں آوارہ اور لاوارث مویشی بھیج دیے جاتے ہیں، مویشیوں کا قید خانہ، مویشیوں کے بند کرنے کا مکان

کشاں کشاں: کھینچتے ہوئے، زبردستی

لبریز: بھری ہوئی، لبالب

وحشت زادہ نگاہ: گھبرائی ہوئی نگاہ

خلاف معمول: بروزمرہ کے برعکس

**(۳۵) باجے کا بھوت**

خیالی غنیمت: ذہنی لوٹ کا مال

قفل: تالا

کمانی: لوہے کا آلہ یا پرزہ جو مثل کمان کے ٹیڑھا ہو

کلوں: (کل کی جمع) پرزہ

سُر: ایسی آواز جس میں لہجہ اور ترنم ہوں

گیت: باجا، نغمہ

سراسیمہ: حیران، پریشان

قطعۂ اراضی: زمین کا حصہ

دھمک: پیروں کی آہٹ، پاؤں کی آواز

سپرنٹنڈنٹ: ناظم

مُتَحیر: ہکابکا، حیران

دلکش: دلچسپ

تجسّس: تلاش، ڈھونڈ ڈھانڈ

**(۳۶) یاروں کا گلہ**

صبا: مشرق سے مغرب کو چلنے والی پروا ہوا

صحرانورد: جنگل میں پھرنے والا

حالِ زار: پریشانی کے حالات

ربط: تعلق، محبت

ذاتِ سامی: بلند و بزرگ شخصیت

خاکسار: حقیر، ادنیٰ

واہ واہے: بہت خوب، شاباش، یہ کلمۂ تحسین ہے جو حیرت و تعجب اور طنز کے موقع پر بھی بولتے ہیں، یہاں بھی طنز کے طور پر استعمال کیا گیا ہے

رحمت ہے: آفرین ہے، مرحبا ہے (محاورہ میں کلمہ طنز بھی ہے)

دو حرف: مختصر بات

لطف آمیز: مزے دار، محبت بھرا

دل بے تاب و طاقت: کمزور اور پریشان دل

قرار: چین، آرام، راحت

کاہے کا: کیوں، کس لیے

آفریں صد آفریں: مرحبا، واہ وا، یہ جملہ مدح و ذم دونوں کے لیے آتا ہے اس موقع پر شاعر طنزاً لایا ہے

مردمانِ روزگار: زمانے کے لوگو! دوستو!

حرف: بات، سخن

کاہ: کٹی ہوئی سوکھی گھاس

کہسار: پہاڑ

**(۳۷) دوستی کی ضرورت**

بنی نوع: انسانی برادری، انسان کی اولاد

اِعانت: مدد

رابطۂ الفت و محبت: آپسی تعلقات اور بھائی چارگی

بہم پہنچا: مہیا کرنا، فراہم کرنا

امرِ ناگزیر: نہایت ضروری بات

کم یاب: کم ملنے والا، نادر

دم بھرنا: دعویٰ کرنا

صادق: سچا، وفادار

ہیچ: کچھ بھی نہیں، بے کار

**(۳۸) دوست کا انتخاب**

جویا: ڈھونڈنے والا

تلف: ضائع، برباد



قابلِ اعتماد: بھروسے کے لائق، معتبر

عبث: بے فائدہ، بے کار

شکر گزاری: احسان مندی

کُفرانِ نعمت: احسان فراموشی، نمک حرامی، نعمت کی ناشکری

میلان: جھکاؤ

طمّاع: بہت لالچی، بڑا حریص

بدعہد: وعدہ پورا نہ کرنے والا، قول سے پھر جانے والا

بے وفا: بے مروت

بدمزاج: اکھڑ

لہوولعب: کھیل کود، سیر و تماشا

لاحاصل: بے فائدہ، بے سود

بہمہ صفت موصوف: ہر قسم کی خوبیوں والا

شاذ و نادر: کبھی کبھار، اِکا دُکا

جزوی عیب: تھوڑی بہت خرابی یا کمی

ادنیٰ تقصیر: چھوٹی موٹی کوتاہی یا کمی

چنداں: کچھ

لحاظ نہ کرنا: دھیان نہ دینا

فردِ بشر: ایک شخص بھی

فرشتہ خصلت: فرشتہ جیسی عادت والا

کور کسر: کمی بیشی، عیب، برائی بھلائی

مدت العمر: عمر بھر، پوری زندگی

ٹوہ: تلاش، جستجو

مُبرّا: بے عیب، پاک، بَری

**(۳۹) دوستانہ سلوک**

برتری: فوقیت، افضلیت

احسان جتانا: کسی کے ساتھ کی ہوئی بھلائی یاد دلانا

مُحترِز: بچنے والا

مخفی: پوشیدہ

نِزاع و خصومت: جھگڑا اور رنجش

ناروا: نامناسب، برا، ناپسند

معیوب: عیب دار

بخل و خِسّت: کنجوسی، کمی

دریغ رکھنا: انکار، بچا کر رکھنا

علانیہ: کھلم کھلا

صریح سلامت: سب کے سامنے، برا بھلا کہنا، کلم کلا پھٹکارنا

چشم پوشی: دیکھ کر ٹال جانا

اغماض: درگزر

سہل انگاری: کاہلی، آرام طلبی، بہانہ سازی

پَرلے درجے کی: حد درجہ کی، انتہائی، بے حد

متنبہ: آگاہ

کنایہ: مبہم بات

دل سوزی: ہمدردی خیر خواہی

اِفشا: ظاہر، آشکارا

خجالت: شرمندگی

تاج گنج: آگرہ شہر کا وہ محلّہ جس میں تاج محل واقع ہے

**(۴۰) تعریفِ روضۂ تاج گنج**

روضہ: مقبرہ (قبر کی جگہ)

خوش نگار: خوب صورت بیل بوٹوں والا، دل چسپ، حسین نقشوں والا

قمر نشاں: چاند جیسا

تجلّی: روشنی، نور

بلور: چمکیلا پتھر

شرمسار: شرمندہ

خطِ طغریٰ: عربی رسم الخط میں پیچیدہ، مگر فنکارانہ اور خوب صورت تحریر

طُرفہ کار: عجیب طرح سے

طُرفہ اوج: انوکھے ڈھنگ کی اونچائی

دوچار: آمنے سامنے، بالمقابل

گل و یاسمین کی باس: گلاب اور چنبیلی کے پھول کی مہک

شاد: خوش

گزار: بسر اوقات

نسیم: بھینی بھینی اور ٹھنڈی ہوا، پچھلی رات کی نرم اور معطر ہوا



صبا: پرواہوا، موسم بہار میں چلنے والی ہوا

روِش: باغ وچمن کی پٹڑی، باغ وچمن کے درمیان سے گزرتا ہوا راستہ

ہجومِ بہار: پھولوں کی بہتات وکثرت، سرسبز شادابی

رائے بیل: چنبیلی اوراس کی بیل جس پرایک پنکھڑی کا پھول آتا ہے

سیوتی: سفید گلاب

گلنار: انار کی طرح ایک درخت جس پر پھل نہیں آتا صرف پھول لگتا ہے

لالہ: ایک خوش نما سرخ رنگ کا پھول جس کے اندر سیاہ داغ ہوتا ہے

نسرین ونسترن: سفید جنگلی گلاب کا پوداا ور پھول، گل سیوتی

جوئبار: وہ بڑی نہر جس میں کئی نہریں آ کر مل جاتی ہوں

مولسری: ایک درخت جس کے پھول نہایت خوشبودار ہوتے ہیں

ہزار: ایک قسم کی ولایتی لیل جو ہزاروں طرح کی بولیاں بولتا ہے

صوت ہزار: بلبل کی آواز یاہزاروں قسم کے پرندوں کی آوازیں

دل پذیر: دل پسند، مرغوب، مَن کو بھانے والا

مُشتہرِ روزگار: زمانہ بھر میں مشہور

مخلوقات: ذات باری تعالیٰ کے سواتمام جان داراور بے جان اشیائے کائنات

## (۴۱) مخلوقات

کُرۂ زمین: (کُرہ: گولا، گیند) کرۂ زمین: زمین کا گولا

وصفِ مُشترک: ملی جلی خوبی، یکساں گُن

بے حس وحرکت: بے جان

اجزائے ارضی وہوائی: زمین اور ہوا کے ٹکڑے، ذرّات

جذب کرنا: کھینچنا، چوسنا

نشوونما پانا: پرورش پانا، پھلنا پھولنا

قوت نامیہ: بڑھنے والی طاقت

جملہ: تمام، سب، کل

تن وتوش: جسم وجان، بدن اور طاقت

افزائش بڑھوتری، زیادتی

نقلِ مکان کرنا: ایک جگہ سے دوسری جگہ جانا

خارجی: بیرونی، باہر کی

ذی حیات: جان والا

موالید خلاثہ: تین قسم کی مخلوق (یعنی حیوانات، نباتات اور جمادات)

باہم مربوط: آپس میں جڑا ہوا

اوضاع واطوار: طور طریقے

مماثل: مثل، برابر، یکساں

جنس: قسم

قطعی: پورے طور پر

ممیّز: ممتاز، الگ، علیحدہ

مرجان: ایک قسم کا سوراخ دار، بحری درخت جسے سمندری کیڑے بناتے ہیں

خاصہ: وصف، عادت

اشجار: درخت

قدرت کاملہ: تمام قوتوں والا

لطیف وسبک: ہلکی

بَصارت: نظر، بینائی

خوردبین: وہ آلہ جس کے ذریعہ چھوٹی چیز بڑی دکھائی دیتی ہے

ادنیٰ صدمہ: معمولی دھکا، ہلکی سی ٹکر

تموُّج وتلاطم: ہوااور پانی کی موجوں یالہروں میں جوش وولولہ

سیّال: بہنے والی پہلی اور رقیق چیز

ظرف: برتن

خفیف حرارت: ہلکی گرمی

بخار: بھاپ، دھوا

منجمد: ٹھوس، جمی ہوئی

مشاہدہ ہونا: دِکھنا

باہم پیوستہ: آپس میں ملے ہوئے

سنگ خارا: ایک قسم کا سخت نیلگوں پتھر

بھُربھُری: پھُس پھُس

بودی: کمزور

کھریا مٹی: ایک قسم کی سفید مٹی جونہایت کمزور ہوتی ہے

کائی: وہ سبزی جو اکثر بند پانی کے اوپر یا برسات میں چونے کی دیواری وغیرہ پر جم جاتی ہے

اوسط: درمیانی درجہ

نخلِ خرما: کھجور کا پیڑ



عظیم الجثہ: بہت موٹا، بہت بڑے جسم والا

مرکز: صدر مقام، بیچ

اسفنج یا اسپنج: ایک سمندری مخلوق جس کی بناوٹ ایسی خوف دار ہوتی ہے کہ اس میں پانی جذب ہو جاتا ہے اور نچوڑنے پر فوراً خشک ہو جاتا ہے

مونگا: ایک قسم کا سمندری کیڑوں کے گھر، جن کی کثرت سے پورے پورے جزیرے بن جاتے ہیں

آثار حیات: علاماتِ زندگی، زندگی کے نشانات

حلقہ: دائرہ

مرکب: ملا ہوا، بنا ہوا

گھونگا: دریائی کیڑے کا خول جو ہڈی کی طرح سخت اور گنبد نما پیچ دار ایک جانب سے کھلا ہوا اور دوسری جانب سے کھلا بند ہوتا ہے

کوڑی: ایک قسم کا چھوٹا سنکھ جس کو سمندری کیڑا بناتا ہے

صدف: سیپی

پودنا: چھوٹا سا پرندہ ہے جو درختوں اور پھونس وغیرہ پر پھدکتا پھرتا ہے

شُتر مُرغ: صحرائے افریقہ وعرب کا ایک قد آور پرندہ جس کی گردن اونٹ کی طرح لمبی ہوتی ہے

نوع افضل: اعلیٰ قسم، سب سے اچھا

جُثہ: جسم، جسامت

وہیل: بہت بڑی مچھلی

مڈل کلاس: درمیانہ درجہ

جسمانی خردی و بزرگی: جسم و جان کی بڑائی چھوٹائی

تشریح اعضا بدن کے اجزاء کی بناوٹ

ساخت: بناوٹ

درجہ بہ درجہ: نمبر وار

دقیق: مشکل

پیچ دار: دشوار

جسدِ انسانی: انسانی جسم

قوائے دماغی: دماغ سے تعلق رکھنے والی قوتیں

اِدراک: کسی چیز کی حقیقت کو پانا

برتر و فائق: بہت بڑھا ہوا

فرماں روائی: حکومت

حیوان ناطق: بولنے اور سمجھنے والا جاندار، صاحب عقل انسان

حیوان مطلق: بولنے سمجھنے کی صلاحیت سے محروم جانور

تجویز کرنا: مقرر کرنا، طے کرنا

نسل انسانی: انسانی خاندان و کنبہ

رُبع مسکون: زمین کا چوتھائی حصہ جو آباد ہے

نوع واحد: ایک ہی طرح کے

خط و خال: جسم کا پورا حلیہ

دہانہ: منہ

صحرائے افریقہ: براعظم افریقہ کے جنگلات

جزائر مشرق: انڈونیشیا اور اس کے مضافاتی جزیرے

زردی مائل: پیلے پن پر

پچکے ہوئے: اندر کو دھنسے ہوئے

مسکن: ٹھکانہ

تانبڑا: تانبے جیسا، سرخی مائل

چہرہ سڈول: گول و خوب صورت چہرہ

کاسئہ سر: پیالے جیسے سر کا دائرہ

مُدَوَّر: گول

ناک ستواں: سُتی ہوئی پتلی اور نازک ناک

زاد بوم: جائے پیدائش

نواحی: آس پاس، قرب و جوار، اردگرد

دیار: جمع دار بہ معنی گھر، شہر، علاقہ

شکیل و جمیل: حسین و خوبصورت

باہمی اختلاط: آپسی میل ملاپ

مخلوط النسل: ملی جلی نسل

وحشی: جنگلی، غیر مانوس

خط و خال: شکل و صورت، چال ڈھال

طرز معاش: روزی کمانے اور کھانے پینے کا ڈھنگ گزر، بسر کا طریقہ

عالمِ توَحُّش: جنگلی پن

مہذب: شائستہ



اَشرف المخلوقات: مخلوق میں سب سے زیادہ شریف و بزرگ

تربیت یافتہ: باادب باسلیقہ، اخلاق والی

وحشی صفت: غیر مہذب، بدسلیقہ

تحصیل معاش: روزی حاصل کرنے کا طریقہ

آب وطعام: کھانا پانی

رفعِ تشنگی: پیاس بجھانا

جڑی بوٹی: درخت کی جڑ، پھول، پتے وغیرہ جو دوائی کے کام آتے ہیں

ادنی مشقت: تھوڑی محنت ودقت

خوانِ نعمت: لذیذ کھانوں کا دستر خوان

ضیافت: مہمانی

طائر: پرندہ

عالم مجبوری: بےبسی کی حالت

جوف: خالی جگہ

کوہ و بیابان: پہاڑ اور جنگل

غار وشگاف: کھوہ وگڑھے

خانۂ بےتکلف: سیدھا سادہ گھر

برہنہ تن: ننگا بدن

وحشی انسان: گنوار اور جنگلی آدمی

ملکی مہم: ملکی لڑائی

گزِندہ: ڈنک مارنے والا جانور، جیسے: سانپ، بچھو، بھڑ وغیرہ

قابض: قبضہ کیے ہوئے

مغلوب کرنا: شکست دینا، ہرانا

معرکہ جنگ لڑائی

دستیاب: حاصل میسر، مہیا

پوست: چمڑا، کھال

صید افگنی: شکار کرنا

بھٹوں: بھٹ واحد: غار، کھوہ

بناسپتی: بن کی پتی، جنگل کی پتیاں

مسلح: ہتھیار والا

پس خوردہ: جھوٹا، کھانے کے بعد کا بچا ہوا

گلّہ: جھنڈ، ریوڑ

گلہ بان: چرواہا، بکریاں وغیرہ رکھنے اور چرانے والا

صیادی: فن شکار

مشاق: بڑا ماہر تجربہ کار

بہائم: (واحد: بہیمہ) چوپائے، جانور

لطیف: خوشگوار، عمدہ

اَہلی: پالتو، گھریلو

بار کشی: بوجھ ڈھونے کا کام

نہایت موزوں: بہت مناسب

ٹانڈا: گھر کا سامان، خاندان

مرغزار: سبزہ زار، وہ جگہ جہاں نباتات کی ہریالی خوب چھائی ہوئی ہو

سرکنڈا: نرکل، نرسل

سائبان: سایہ کرنے والا، چھپر

بادوباراں: ہوا اور بارش

راعی: چرواہا

شہسوار: گھوڑ سوار، بہادر

خوں خوار: خون پینے والا، ظالم، ستم گر

اَرنا بھینسہ: جنگلی جھوٹا، صحرائی بھینسہ

خانہ بدوش: بےٹھکانہ جس کا کوئی مستقل گھر نہ ہو

دِہقاں: زمین دار، کاشت کار

افراط: کثرت، زیادتی

تخم ریزی: بیج بونا، بوائی

سیر حاصل میدان: اچھی پیداوار کی زمین، زرخیز زمین

سواد: اردگرد

آبِ شیریں: میٹھا پانی، خوش ذائقہ پانی

شادابِ مرغزار: تروتازہ ہری ہری گھاس سے بھرا ہوا میدان

سرسائی بہتات، کثرت، زیادتی

اقامت گزینی: ایک جگہ قیام کرنا

خوگر: عادی

قیام گاہ رہنے اور ٹھہرنے کی جگہ



قرب وجوار: آس پاس

سرحد تہذیب: عقل وشعور اور اصلاحی حدود، پناہ

## (۴۲) داستان

گیتی پناہ: دنیا، زمانہ، دنیا کو حفاظت میں رکھنے والا

حشمت: دلاسہ، شان وشوکت

منال: پانے کی جگہ، (مجازاً) مال واسباب، دھن دولت، جاگیر

فرخندہ حال: خوش حال

باج: سالانہ محصول، ٹیکس، خراج

خطا: چین اور ترکستان کے درمیان ایک علاقہ یا ملک

خُتن: چینی ترکستان کا مشہور شہر جہاں کا مشک مشہور ہے

خراج: جان و مال کی حفاظت کا محصول

سرکش: نافرمان باغی

ستہ: بادشاہ

قدموں لگنا: تابع اور مطیع ہونا

آسودہ خوش حال، مطمئن

مفلسی: ناداری، غریبی

اہل حرفہ: پیشہ ور، کاری گر

الم: رنج

وارث تخت وتاج: ولی عہد سلطنت کا حق دار

ملک پر جان کھونا: ملک کی ترقی میں لگے رہنا، جان کھپانا

سونا: غافل رہنا، دھوکہ کھانا

اضطراب: بے چینی، بے قراری

مزرعِ آخرت: آخرت کی کھیتی

عجب کیا: کیا بعید ہے، ہوسکتا ہے

خَلَف: نیک اولاد

اَوقات حیثیت، بساط

بار: دیر، وقت

تولُّد ہونا: پیدا ہونا

پسر: لڑکا

بہ دیوان عام: عام شاہی دربار تک

نذریں: صدقے، بھینٹ تحفہ

زر کے توڑے: اشرفی کی بھری ہوئی تھیلیاں

چھٹی: بچہ پیدا ہونے کے چھ دن بعد کی رسم جس میں بشکل عقیقہ عزیز واقارب مدعو کیے جاتے ہیں، زچہ اور بچہ کو نسل دیا جاتا ہے

برات: اس سے مراد دن رات کی خوشی، کہ دن عید اور رات تھی شب برات

نونہال: نوعمر بچہ

ابر: بادل

جوں: مانند، مثل

ہلال: پہلی رات کا چاند

سرو: ایک خوب صورت اور مشہور درخت جو سیدھا اور لمبا ہوتا ہے

پاؤں پاؤں: پیروں پیروں، اپنے پیروں سے چلنا

بردہ: غلام، قیدی

ناؤں: نام

اَتالیق: ادب سکھانے والا، گھر پر آکر پڑھانے والا

منشی: مضمون نگار

ادیب: علم ادب جاننے والا

استاد: سکھانے والا

پیش نخوا

زَبس: بے انتہاء بہت زیادہ (ازبس کا مخفف ہے)

ذہن رسا: تیز ذہن، بات کی تہہ تک پہنچنے والا ذہن

معانی: وہ علم جس سے الفاظ کا صحیح موقع استعمال اور معنوں کا درست وموزوں ہونا معلوم ہوتا ہے

منطق: ٹھیک طور سے سوچنے کا علم، وہ علم جو منطقی دلائل سے حق کو حق اور ناحق کو ناحق ثابت کرتا ہے

بیان: ایک علم جس میں تشبیہ استعارہ مجاز اور کنایہ وغیرہ سے بحث کی جاتی ہے

ادب: علم زبان جس میں محولات عروض انشا معانی اور بیان وغیرہ داخل ہیں

معقول: فلسفہ ومنطق

منقول: وہ علم جس میں صرف ان باتوں سے بحث ہو جو دوسروں سے بیان کی گئی ہیں

خامۂ مشک بار: مشک جیسی خوش بو برسانے والا قلم یعنی عمدہ لکھنے والا قلم



نسخ: عربی کا قدیم طرزِ تحریر جس کو خواجہ علاء الدین نے نکالا تھا
خطِ ریحان: ابن مقلہ نے جو چھ خط ایجاد کیے تھے ان میں سے ایک خط کا نام جس میں حروف سے پھول بوٹے بنائے جاتے ہیں
خطِ غبار: فن خطاطی میں خط کی ایک قسم جس میں عبارت کو اس طرح سے لکھا جاتا ہے کہ غبار کی سی صورت نظر آتی ہے
شکستہ: خط تعلیق کا دوسرا طرز جو زود نویسی کے لیے اصول خوش نویسی کو نظر انداز کر کے قلم کی روانی پر وضع کیا گیا تھا اس کو گھسیٹ لکھت اور خط دیوانی بھی کہتے ہیں
تعلیق: یہ بھی خط کی ایک قسم ہے، اس خط میں حرفوں کے دائرے لیے اور مُسطح چھوٹے لکھے جاتے ہیں، ایرانی اس خط کو خاص طور پر لکھتے ہیں
کسبِ تُفنگ: بندوق چلانے کا فن
اہلِ فرنگ: یورپ والے
مُروت کی خو: جواں مردی، عادتِ شریفانہ
آدمیت کی چال: خوش خُلقی، ملنساری
رذالوں: (رذالہ کی جمع) آوارہ گردوں، نالائقوں
نفروں: (نفر کی جمع) نہایت ذلیل ورذیل
قابل: باصلاحیت
گیا نام پر: اس قدر ترقی کی جیسا نام ویسا کام
دل پذیر: پیارا
سچ مُچ: واقعی حقیقت میں
بے نظیر: بے مثال

## (۴۳) بادِ مُراد

بادِ مُراد: وہ ہوا جو جہاز اور کشتی کو آگے بڑھنے میں مدد دے، موافق ہوا، ساز گار ہوا
آہنگ: ارادہ، قصد
آفاق: آسمان کے کنارے، دنیا
جہاز ست رو: دھیمی چال والی بڑی کشتیاں
مشتاق: شوق سے انتظار کرنے والا، آرزو مند
پھریرا: جھنڈا، پرچم
کَس: (امر کا صیغہ) کھینچ
بادبان: وہ موٹی اور مضبوط چادر (پال) جو کشتی ناؤ یا جہاز کی رفتار کو تیز کرنے اور اس کا رُخ موڑنے کے لیے اس کے کسی ایک سرے پر لگاتے ہیں، تاکہ ہوا بھر کر تیز چلے
خلیج: شاخِ دریا جو خشکی کے اندر دور تک چلی گئی ہو، کھاڑی
آبنائے: پانی کا وہ تنگ راستہ جو پانی کے دو بڑے حصوں کو ملائے
مراحل: منزلیں
مقام اِستوا یا خط استوا: زمین کا بیچوں بیچ
تا: تک
قطبین: دونوں قطب، زمین کے دونوں سرے، شمال وجنوب
کھوندنا: پیروں تلے کچلنا
کوہ ودشت: جنگل و پہاڑ
بحرین: دو سمندر، روم اور فارس کے دونوں دریا، ایشیا کا ایک چھوٹا سا خلیجی عرب ملک جس کی راجدھانی منامہ ہے
گل گشت: سفر، سیر
مُحیط ارض: زمین کو گھیرنے والا
سَبُک پا: تیز رفتار، جلدی چلنے والا
موج: ہوا کی لہر
ہنگامہ پرواز: شور کرنے والا، شور وغل مچانے والا
پردۂ گوش: کان کے اندر کی باریک جھلی جس پر باہر کی آواز جا کر ٹکراتی ہے
روپوش: چھپی ہوئی، پوشیدہ
بہر طور: ہر طرح سے
تجھ بن: تیرے بغیر
تنفس: سانس لینا
غیر ممکن: محال، دشوار
نسیم صبح گاہی: صبح کے وقت کی ہلکی اور ٹھنڈی ہوا
رحمت عام الٰہی: اللہ کی عام مہربانیاں
الطاف: مہربانیاں
حاوی: گھیرنے والا، پھیلے ہوئے
مساوی: برابر، یکساں
خشمگیں: غضبناک، خفا
تُند خو: تیز مزاج، جلد ناراض ہو جانے والا
تہہ وبالا: اوپر نیچے



جہاز جنگ جو: بہت مضبوط جہاز جو لڑائی میں کام دیتے ہیں

پر کاہ: سوکھی گھاس کے تنکے پتے

معاذ اللہ: اللہ کی پناہ

نشان قہر رب: اللہ تعالیٰ کی نے ناراضگی کی علامت

لے: سریلی آواز، لہجہ

نیستاں: نرکل و نرسل کا جنگل، بانس کے پیدا ہونے کی جگہ

خوشامد: چاپلوسی، جھوٹی تعریف کرنا

خرگاہ لشکر: فوج کا بہت بڑا خیمہ

نہ درگزرے: نہ چھوڑے، نہ چشم پوشی کرے

نہ جھجکے: نہ شرمائے

طرۂ تاج شہاں: بادشاہوں کے تاج وکلاہ کا پھندا

شان سلطان: بادشاہ کا رعب ودبدبہ

پردۂ ایوان سلطان: بادشاہ کے محل و دربار کا پردہ کرنے والا کپڑا

شوخی: شرارت، گستاخی، تیزی

بجا: درست، ٹھیک صحیح

## (۴۴) راست گوئی

راست گوئی: سچائی

قہر: بلا، آفت، غضب

تلخی: کڑواہٹ، ترشی سختی

اغیار: غیر کی جمع، اجنبی

اورنگ: تخت

افسر: تاج شاہی ٹوپی

خون خوار: خون پینے والا، ظالم

جلو: ہمراہی، معیت

سنگت: ساتھ، رفاقت

آشتی: دوستی صلح آپسی میل ملاپ

مصلحت: نیک صلاح، بھلائی، حکمت

ان بن: بگاڑ، نا اتفاقی

قطع وبرش: کاٹ چھانٹ

جس جا: جس جگہ، جہاں

جلوہ گستر: ظاہر نمودار

دفتر: وہ کمرہ یا مکان جس میں کسی ادارہ محکمے یا اس کے کسی شعبہ کے حسابی اور متعلقہ دگر قسم کے کاغذات کا مجموعہ رہتا ہو، جہاں سے احکامات جاری ہوتے ہوں

ابتر: تباہ، منتشر

تیغ بُرّاں: بہت تیز دھار کی تلوار

دوراں: وقت، زمانہ

وحشت آگیں: بھیانک خوفناک

نِت: روز، ہمیشہ

شب خوں: رات کے وقت سونے والوں پر حملہ کر کے قتل وغارت کرنا، چھاپہ مارنا

گُن: اوصاف، خوبیاں

دُھن: طلب، لگن

مونا: مرنا، فوت ہونا

بیڑا: بہت ہی کشتیوں یا جہازوں کا مجموعہ

پربت: پہاڑ

افسوں: جادو، منتر

منکر: انکار کرنے والا

مفتوں: شیدا، فریفتہ، عاشق

طرفہ: نیا، انوکھا، نرالا

صدا: آواز، بلاوا

آتش: آگ

آہٹ: آہستہ آہستہ چلنے کی آواز

رم: بھاگ دوڑ، خوف، نفرت

گُدگُدانا: بھڑکانا شوق بڑھانا

زد: نشانہ

ضرب: چوٹ مار

آہُو: ہرن

دل پر چوٹ کھانا: دل پر اثر لینا، صدمہ اٹھانا

زخم نہاں: پوشیدہ گھاؤ

دل دوز: دل پر اثر کرنے والی، دل میں گھس جانے والی



زَہر ہَلاہَل: ہلاک کرنے والا زہر

کاری: گہرا، مہلک گھاؤ

مرہم: زخم پر لگانے کی گاڑھی نرم اور چکنی دوا

امرت: آبِ حیات، وہ پانی جس کے پینے سے موت نہیں آتی

سم: زہر

تعصب: بے جا حمایت، ناجائز طرف داری

غُل: شور، ہنگامہ

رسم سلف: پہلے بزرگوں کے رواج، پرانے زمانے کے دستور و قاعدے جو مناسب ہوں

مرنا: عاشق ہونا، فریفتہ ہونا

بَردوں: (واحد: بردہ) غلام، کنیز، جنگ کا قیدی

حامی: طرفدار، مددگار

پاسباں: نگران

عسل: شہد

حلاوت: مٹھاس، شیرینی

عنقاء: معدوم شے، نادر، نایاب، ایک فرضی پرندہ جس کا نام تو عنقاء مشہور ہے لیکن پتہ ندارد (معلوم نہیں کہ وہ کونسا ہے)

فُغاں: واویلا، غوغا، شور

خزاں: پت جھڑ کا زمانہ

پیچیدہ: مشکل جو بے دِقّت سمجھ میں آئے

گہ: گاہ کا مخفف، کبھی

منعموں: (منعم ہے کی جمع) مالدار، دولت مند

طینت: عادت، خِلقت

دَل: آدمیوں کا بڑا مجمع

بے نہایت: بہت زیادہ، بے شمار

جمہور: پبلک، عوام

بہ دولت: وجہ سے

بیگانا: پرایا، اجنبی

حرف حق: سچا بول

جگ: دنیا

بول بالا: چرچا

ابرِ رحمت: رحمت کا بادل، مراد راست گوئی

سایہ افگن: سایہ پھیلانے والی، محافظ

قدم: وجود

دم سے: ذات

یاور حمایتی، مددگار

نکبت: ذلت، بدحالی

منزل کرنا: ٹھہرنا، قیام کرنا

نوبت بہ نوبت: نمبروار، یکے بعد دیگرے

حد سے سوا: بے حد، بہت زیادہ

دارو: دوا

صحت فزا: تندرستی کو بڑھانے والی، صحت بخش

گھٹائیں چھانا: مصیبتیں آنا

سِرِّ یزداں: خدائی بھید، رازِ خداوندی

عریاں: باہر، ننگا

اَنصار: (ناصر کی جمع) مددگار

ناشناسا: انجان، ناواقف، نا پہنچاننے والا

حالی: مشہور و معروف شاعر الطاف حسین کا تخلص

**(۴۵) خواصِ خمسہ**

ساخت: بناوٹ

جُثہ: جسم، جسامت

پیچ دار: چکردار، بلدار، الجھاؤ والی

شامہ: سونگھنے کی طاقت

باصرہ: دیکھنے کی طاقت

سامعہ: سننے کی طاقت

لامسہ: چھونے یا پکڑنے کی طاقت

ذائقہ چکھنے کی طاقت

آلہ: اوزار، پرزہ، ذریعہ

بنی: ناک

جوف بنی: ناک کے اندر کا خالی حصہ



بالائی: اوپری، اوپر کا

محدود: گھرا ہوا، بند

بو دار اشیا: بد بو خوشبو والی ہر وہ چیز جس کو ناک کی قوت شامہ محسوس و معلوم کرے

اعصاب: (عصب کی جمع) رگیں، نسیں، پٹھے

آب و طعام: کھانا پینا

دِقت: دشواری

حسن و قبح: بھلائی برائی

اِدراک: اندازہ، احساس

قدرت کاملہ: باری تعالیٰ

آمد و شد: آنا جانا، آمد و رفت

گل و ثمر: پھل اور پھول

مُشک: وہ نہایت خوشبو دار سیاہ رنگ کا مادہ جو ایک خاص قسم کے ہرن کی ناف سے نکلتا ہے

عنبر: سمندر کی ایک قسم کی سوکھی ہوئی جھاگ جو آگ پر موم کی طرح پگھل کر بہت خوشبو پیدا کرتی ہے دواؤں میں پڑتی ہے

فیض یاب: فائدہ حاصل کرنے والا

بول و براز: پیشاب اور پاخانہ

مضرت: نقصان ضرر

رطوبت: تری

شعاع: کرن، چمک

تحریک: حرکت، جنبش

محو: گم، فنا

مشتعل: روشن، شعلہ مارنے والے، جلتے ہوئے

دائرہ: گولا، چکر

قندیل: بشکل لالٹین ایک طرح کا شیشے کا ظرف جس میں بتی روشن کر کے چھت پر لٹکا دیتے ہیں

عصبِ بصارت: آنکھ کے اندر کی وہ نس جو چیزوں کے دیکھنے میں معین ہے

مطلق تحریک: بالکل حرکت

منعکس: وہ شعاع جو پلٹ کر آتی ہو

حس: محسوس و معلوم کرنے کی قوت

بے بصر: اندھا، نابینا

شمس و قمر: سورج اور چاند

آن کی آن میں: تھوڑی دیر میں، آناً فاناً

مظاہرِ عالم کا مطالعہ: دنیا اور دنیا کی تمام چیزوں کا بہ غور دیکھنا

سماعت: شنوائی، سننا

عصبِ سمع: سننے والی رگ نہیں یا پٹھا

طنبور: ایک قسم کا باجا جس میں ستار کی طرح تین تار ہوتے ہیں

صدمہ: دھکا، ٹکر

تلاطم: جوش ٹکراؤ، پانی یا ہوا کی لہروں کا تھپیڑے مارنا

لطیف: نرم و نازک

ہل چل: کھلبلی، بے قراری

صوت و صدا: آواز و ندا، بانگ و گونج

بے بہرہ: محروم، خالی

اٹکل: شناخت، جانچ، انداز

قیاس: گمان انداز خیال

اصوات حیوانات: جانوروں کی آوازیں

سامعین: سننے والے

منحصر: موقوف

مغالطہ: دھوکا، بھول چوک

صدائے زلزلہ زمین: زمین کے ہلنے یا کانپنے کی آواز، بھونچال کی آواز

تشخیص: پہچان، تعیین

حیرت افزا: حیرانی کو بڑھانے والا

شباہت و بشرہ: شکل و صورت

اصوات مختلفہ: طرح طرح کی آوازیں

ناطق: بولنے والا، صاحب عقل

نطق: بولنے کی قوت، قوت گویائی

تلخ: کڑوا

شیریں: میٹھا

ترش: کھٹا

شور: کھارا



تیز وتند: بہت تیز

خوش آئند: خوشگوار، پسندیدہ

موافق طبع: مزاج کے مناسب، طبیعت کے موافق

بدذائقہ: بدمزہ

صانع مطلق: دنیا بنانے والا یعنی اللہ تعالیٰ

مکدر: گدلا اور دھول والا

قُویٰ: (قوت کی جمع) قوتیں، طاقتیں

بہرہ یاب: فائدہ اٹھانے والا، خوش نصیب

کفِ پا: پیر کا تلوا

فرقِ سر: سر کی مانگ

ناملائم: نامناسب

تدبیر: علاج، انتظام حکیم

مطلق: کامل حکمتوں والا، مراد اللہ تعالیٰ

لمس: چھونا

کف دست: ہاتھ کی ہتھیلی

مرکب: ملی جلی

مخلوط: مشترک

حرارت برودت: گرمی سردی

ہمواری: یکساں، موزونیت

ناہمواری: اونچی نیچی، ناموزونیت

ابعاد ثلاثہ: (ابعاد: بعد کی جمع ہے، دوری، فاصلہ ثلاثہ: تین) ابعاد ثلاثہ: تین دوریاں یعنی لمبائی، چوڑائی، گہرائی

طول وعرض: لمبائی چوڑائی

قُوَّت بینائی: دیکھنے کی قوت

مفقود: غائب، گم

مہذب: ترقی یافتہ، تہذیب والا

**(۴۶) اونٹ**

حلیم: بردبار، صبر کرنے والا

خوش خصال: اچھی عادتوں والا

رفاہ عام: عام لوگوں کی بھلائی

لق ودق: چٹیل میدان

صحرا: جنگل

ریگستان: ریتیلا علاقہ

آب سرد: ٹھنڈا پانی

بال مرغان خوش الحان: اچھی آواز والے پرندوں کے پر

پے بہ پے: لگاتار متواتر

تودہ تودہ: ڈھیر کا ڈھیر، ٹیلے کا ٹیلہ

جہاز پُر بہا: بیش قیمت چیزوں سے لدا ہوا جہاز

راکب: سوار

سرچشمہ: پانی کا سوتا

ہوئے آب: پانی کی بو، پانی کی مہک

جری: باہمت، بہادر، نڈر، شیر دل

آخرش: آخر کار، انجام کار

خاروخس: گھاس پھونس

راہ دراز: لمبا راستہ

**(۴۷) انجام**

اسپ وفیل: گھوڑے اور ہاتھی

صحرا: جنگل

گوسفند: بکری

میش: بھیڑ، دنبہ مینڈھا

دہقاں: کاشتکار کسان، دیہاتی

زنبور: بھڑ

نیش: ڈنک

زیرک: عقل مند، دانش مند، باسلیقہ، خردمند

زاہد: متقی گناہوں سے بچنے والا، پرہیزگار

رِند: آزاد، وہ شخص جو مذہب کا پابند نہ ہو، لامذہب، دہریہ

کوتاہ بیں: ناسمجھ، کم عقل، تنگ نظر

دوراندیش: سمجھدار، دور تک سوچنے والا

دُزد: چور

راہزن: لٹیرا



عسس: کوتوال، پولیس کا افسر اعلیٰ

پاسباں نگراں، محافظ

ستم گر: ستانے والا، دُکھ دینے والا

دِل ریش: دل میں زخم کرنے والا، دل دکھانے والا

سن وسال: مقدارِ عمر

خِرد: عقل، دانائی

بیش: زیادہ

گبر: آگ کی پوجا کرنے والا، آتش پرست

کیش: مذہب

راہِ عدم: مرنے کا راستہ

درپیش: سامنے

## (۴۸) عقل

خالق عالم: دنیا کو پیدا کرنے والا یعنی اللہ تعالیٰ

معاش: روزی، خوراک، ہر وہ چیز جس کے ذریعہ گزر بسر ہو

پوشیدہ اسرار: چھپے ہوئے بھی مخفی معاملات

منکشف: ظاہر، آشکارا، عیاں

نورانی: روشن، منور

جوہر: مادہ

وُحوش وطیور: چرندے پرندے

شجر وحجر: درخت اور پتھر

ساکن ٹھہری ہوئی

متحرک: حرکت والی، ہلنے والی

صحت: اصلاح

کارآمد: کام آنے والے مفید، ضروری

تعمیل: حکم بجالانا، انجام وہی، حکم پورا کرنا

فِدا: قربان، نثار

بازوئے جاں: معاونِ جسم وجان

ننگِ گلہٗ حیوان: جانوروں کے ریوڑ کے لیے بھی شرم وحیا کا باعث

## (۴۹) حقوقِ والدین

عالم اسباب: وسائل وذرائع کی دنیا

ہستی: وجود

قوی جذبہ: بھاری کشش

بجا آوری: انجام دینا

ہمہ تن: سرتاپا، پوری طرح

محو ہونا: لگ جانا

پَرتَو: سایہ، عکس

آسائش: راحت، سکون

نشو ونُما پانا: پرورش پانا

توانا: مضبوط، طاقتور

تنومند: موٹا تازہ، زورآور

مہیا: تیار

دل وجگر کا خون: مراد اس سے دودھ ہے جو ماں اپنی پستانوں سے بچہ کو پلاتی ہے

گاڑھے پسینہ کی کمائی: وہ پونجی جو سخت محنت مزدوری کے ذریعہ اکٹھا کی گئی ہو

تاریب وتربیت: ادب وتعلیم

دریغ: بخل، انکار

آل واولاد: بال بچے

اجل: موت

خَلَف: نیک لڑکا، وارث

موئی مٹی: مری ہوئی مٹی مراد اس سے مرنے کے بعد کا زمانہ

نعمت عظمیٰ: اللہ تعالیٰ کا بہت بڑا انعام

سعادت مند: نیک بخت

ممنوعات سے مبرّا: ناجائز باتوں سے پاک

عین طاعتِ حق: اللہ تعالیٰ ہی کی فرماں برداری

## (۵۰) جامع مسجد دہلی

بےنظیر: بےمثال، لاجواب

سیاحان عالم: دنیا میں گھومنے پھرنے والے، ملکوں ملکوں کی سیر کرنے والے

روضۃ تاج گنج: تاج محل کے نام سے واقع مقبرہ

پچی کاری: نقاشی، جواہرات اور نہایت عمدہ قسم کے پتھروں کی پھول پتی اور جڑاؤ کا کام

لائق: ماہر



مہندس: انجینئر

استا: استاد کا مخفف، معلم، تجربہ کار ماہر

موزونی: متناسب، خوبصورتی

ملاحظہ سے گزرنا: نظر سے گزرنا، مشاہدہ میں آنا

اَرک: قلعہ

ارکِ شاہ جہانی: مراد لال قلعہ جو جامع مسجد دہلی کے بالمقابل ہے

سنگ تراش: پتھر چھیل کر اس پر پھول بوٹے بنانے والا

سنگِ سرخ: لال پتھر

اجارہ، اجارا: معماروں کی اصطلاح میں مکان کی کرسی سے طاقچہ تک تقریباً تین فٹ کی اونچائی کو اجارہ کہتے ہیں فرش یا تہ زمین سے اوپر کا حصہ جو حد طاق ہوتا ہے اور اس پر پیٹھ لگا کر بیٹھتے ہیں، آغاز عمارت سے طاق تک کا فاصلہ جو تقریباً دو یا پونے دو گز نچائی تک ہوتا ہے، جیسا کہ دہلی کی اس جامع مسجد میں نہ زمین سے ڈیڑھ یا دو گز کے قریب سنگ مرمر کی سلیں لگی ہوئی ہیں اور ان کے اوپر سے سنگ سرخ کی عمارت شروع ہوتی ہے، اس سنگ مرمر کی حد کو اجارہ کہا گیا ہے، دراصل یہ فارسی لفظ ''ازارہ کا بدل ہے، چوں کہ ازار کی حد کمر کی حد تک ہوتی ہے غالباً اسی وجہ سے یہ اصطلاح قائم کی گئی

سنگِ موسیٰ: سیاہ رنگ کا نہایت خوش نما پتھر

بہ غایت خوش نما: حد درجہ کا خوب صورت، انتہائی حسین

سیر: رونق، بہار

دالان: بڑا اور لمبا کمرہ جس میں دونوں طرف محراب دار دروازے ہوتے ہیں، دونوں طرف سے کھلے دروں کا برآمدہ، کمرہ، چھوٹا کمرہ

بُرج: گنبد

بارہ دری: بارہ دروازوں والا کھلا اور ہوادار مکان

سنگین حوض: پتھر کا بنا ہوا تالاب

عالی شان: نہایت عمدہ، بلند رتبہ

## (۵۱) خوابِ راحت

کیا جانے: نہ معلوم

اُتر گئی گھٹا سی: زور کم ہو گیا

آنکھوں کا چراغ ٹمٹمایا: آنکھیں کچھ کچھ کھلنے لگیں

زیست: زندگی، حیات

کایا: حالت، شکل

رَن: میدان جنگ

دہقان: کسان کاشتکار

چت: اوندھا، پیٹھ کے بل

بسیرا: آرام، قیام

جُگالی: مویشی اپنے کھائے ہوئے چارہ کو تھوڑا تھوڑا کر کے دوبارہ منہ میں چباتے ہیں، اس کو جگالی کرنا کہتے ہیں، اس وقت جانور کے منہ سے ایک قسم کا سفید جھاگ بھی نکلتا رہتا ہے، جو گوبر کے حکم میں ہے

جی چرانا: بچنا

راہ باٹ ماری: راستہ کھوٹا کیا، چلنے میں دیر لگانا، کسی کام سے روک دینا

راہ رو: راہی، مسافر

سنسنایا: غفلت کی نیند سویا

آنکھ جھپکنا: آنکھ لگنا، نیند کی وجہ سے آنکھ بند ہونا

دایا: بچہ کی پرورش کرنے اور دودھ پلانے والی ملازمہ

بیگم: بیگ کی تانیث، امیر، معزز عورت

ملکہ: رانی

ٹکڑ گدا: وہ فقیر جو گھر گھر سے ٹکڑے مانگ کر اکٹھا کرے

محبوس: قیدی

کروفر: شان وشوکت

زرین: سنہرے

فرشِ مخمل: مخمل کا بچھونا یا چٹائی

ایوان: شاہی محل

سجا سجایا خوش نما، آرائش وزیبائش والا

جج: قاضی

معطل: بے کار

فیصل ہونا: طے ہونا، فیصلہ ہونا

چکانا: نمٹانا، بے باق کرنا

نقد: سونے چاندی وغیرہ کا سکہ، نوٹ، کاغذی سکہ

ساہوکار: سود پر چلانے والا بڑا سوداگر

کُھکھہ: تہی دست، مفلس، کنگال کھوکھلا



سُدھ: ہوش، خبر

لیکھا جوکھا: حساب کتاب، لین دین، جمع گھٹاؤ

ڈیوڑھا: ایک اور آدھا (ڈیڑھ) ایک طرح کا معروف سود جو پچاس فی صد کے حساب سے لیا دیا جاتا ہے

سوایا ایک اور پاؤ، ایسا سود جو ۲۵ فی صد لیا دیا جاتا ہو

تپڑ: ٹاٹ کی وہ گدی جس پر بیٹھ کر مہاجن اپنی تجارت اور دکان ندارد کا نداری کرتے ہیں

روکڑ: نقد روپیہ، پیسہ

جنس: چیز، شے، مثلاً اناج غلہ، سودا وغیرہ

مایا: دھن دولت، سامان

کرب: بے چینی، بے قراری

پولٹس: پھوڑے پھنسی کے مواد کو پکانے کی وہ گاڑھی دوا جو السی، تیل لہسن اور ہلدی وغیرہ کو پکا کر بنائی جاتی ہے

پھایا لگانا: روئی کا کپڑا دوا میں بھگو کر زخم پر لگانا

اوسان: ہوش وحواس، دھیان

لخلخہ: چند خوشبودار چیزوں کا مجموعہ جو تقویت دماغ کے لیے مریض کو سونگھاتے ہیں اس سے نیند اور غشی بھی آتی ہے

تبرید: وہ ٹھنڈی دوا جو دست آور دوا کے بعد اس کی حرارت کو دور کرنے کے لیے مریض کو پلاتے ہیں

مُسہِل: وہ دوا جس سے دست یا جلاب آویں

قائم الزوایا: زاویہ: خط مستقیم کے ایک نقطہ پر ملنے سے جو کونہ پیدا ہو، اسے زاویہ کہتے ہیں، جمع: زوایا؛ قائم الزوایا وہ زاویہ جو پورے نوے درجے کا ہو

جغرافیہ: وہ علم جس سے زمین اور سطح زمین کی اشیاء آبادی وغیرہ کا حال معلوم ہو

جغرافیہ داں: علم جغرافیہ کا استاد

لنکا: بحر ہند کا ایک مشہور جزیرہ جس کو سیلون اور سراندیپ بھی کہتے ہیں

ملایا: ملیشیا ملک

برروئے کار آنا: ظہور میں آنا، رونما ہونا

الٹا سبق پڑھانا: بہکانا، ورغلانا، خلاف بات سکھانا

مُطرِب: گانے والا، گویا

گت بنانا: حالت خراب کرنا

کھٹ راگ: بکھیڑا، علم موسیقی کے چھ راگ: بھیروں، مالکوس، سری، میگھ، ہنڈول، دیپک

جوگی: ہندو فقیر، پجاری

صفایا: خاتمہ، فیصلہ

چونکنا: جاگنا، خبردار کرنا

قافلہ تری کا: بحری جہاز کے مسافر مراد ہے

ڈگمگانا: لڑکھڑانا، ڈانوا ڈول ہونا

چیتنا: جاگنا، ہوش میں آنا

تردّد: فکر اندیشہ

کھپانا: لگانا، گوانا، خرچ کرنا

ساغر بے خودی: بے ہوشی کا پیالہ، مراد اس سے نیند ہے

مسلط: مقرر

## (۵۲) حکومت

قزاقی اور رہزنی: لوٹ مار اور غارت گری

قوت بازو: ذاتی قوت، ہمت

تُخم ریزی کرنا: بیج ہونا

مسلّح: ہتھیار لگائے ہوئے

وحشی: غیر مہذب، جنگلی

راب حکومت: حکومت کا رعب دبدبہ یا دباؤ

سن رسیدہ: بوڑھا

استحکام: مضبوطی، پختگی

کج فہم: ناسمجھ، خودرائے، الٹے خیال کے

جبر: ظلم سختی

نصف اوقات: آدھی دولت ہے، نصف حیثیت، آدھا وقت

عیش وکامرانی: آرام وراحت

توران: افغانستان کے شمال میں ایشاء کا ایک ملک جو فریدوں کے بیٹے تور کی جانب منسوب ہے، اس کو ترکستان اور تاتار بھی کہتے ہیں

جابرانہ: ظالمانہ

آئین حکومت: حکومتی قانون



نافذ: جاری، لاگو

بےامن: غیر محفوظ

بےسری: خود مختاری، بغیر سردار کی

عدم حکومت: حکومت و انتظام کا نہ ہونا

تربیت عقلی: تعلیم و تادیب

تہذیب اخلاق: عادتوں کا سدھار

محاصل: محصول کی جمع مگر اردو میں واحد مستعمل ہوتا ہے، پیداوار کا لگان، ٹیکس

دفع امراض: بیماریوں کو دور کرنا

## (۵۳) ایک طِلسم

بادشہ حباب افسر: (حباب: بلبلے، افسر: تاج، شاہی ٹوپی) بادشاہ حباب افسر: بلبلوں کے تاج والا بادشاہ، یعنی تاج سے محروم، مصیبت زدہ

تاج الملوک: شہزادہ کا نام

مضطر: پریشان، بےچین

بےمہریٔ چرخ: آسمان کی بے دردی، آسمان کی بے رحمی

گرداب: بھنور، پانی کا چکر، پانی اس طرح گھومنا کہ درمیان میں گڑھا سا بن جائے

ہالہ: چاند کے گرد کا حلقہ، گھیرا، دائرہ

ماہ: چاند

جزیرہ: ٹاپو، خشکی کا وہ خطہ جو چاروں طرف پانی سے گھرا ہو

اشجار: شجر کی جمع، بہت سے درخت

حُباب کے طور: پانی کے بلبلے کی طرح

طلسم: جادو، وہمی خیالات

بحر اوہام: وہموں کا سمندر

خورشید: سورج

نخل کُہن: پرانا درخت

طرفہ: عجیب و غریب، انوکھا، نرالا

طوبیٰ: بہشت کا ایک درخت ہے جس کی شاخیں ہر جنتی کے مکان پر چھائی ہوئی ہوں گی، خوشبو اس کی تمام محلات کو معطر رکھے گی اور طرح طرح کے میوے جات جنتیوں کو اس طوبیٰ درخت سے بہ سہولت ملتے رہیں گے

خواص: اثر، تاثیر

سِوا: زیادہ

چوٹ کرنا: وار کرنا، حملہ اور پیچھا کرنا

بندۂ خدا: نہ خدا کا بندہ، مراد تاج الملوک ہے

قدم قدم جانا: آہستہ آہستہ جانا، سہج سہج چل کر پہونچنا

چادرِ آب: پانی کی چوڑی دھار، (منہ چادرِ آب میں ڈھاپ لینا: پانی نیچے ہو جانا، غوطہ لگانا)

رنگ و روپ: شکل و صورت

ثمر: پھل

کارگر: کام کرنے والا، موثر

موم ہو جانا: نرم ہو جانا

آہن: لوہا، سخت

تمثال: طرح، مثل، صورت

جراحت: زخم

مُلہِمِ غیب: غیب سے دل میں کوئی نیک بات ڈالنے والا

مرغ گویا: بولنے والا پرندہ

جویا: ڈھونڈنے والا

کالا: سیاہ رنگ کا سانپ

سیاہی: چڑھائی، وار، حملہ

مثالِ ماہی: مچھلی کی طرح

بشر: انسان

راہ پکڑنا: چل دینا

عصا: لاٹھی لکڑی

تاثیر: اثر، خاصیت

پراں: اڑنے والا

عصافیر: عصفور کی جمع، چڑیاں

کوہِ البرز: ایران کے شمال میں ایک شہر ماژندران ہے اس کے پہاڑ کا نام، اس کی اونچائی ۵۶۳۳ میٹر ہے بعض اس کو کوہ قاف کی ایک چوٹی بھی کہتے ہیں یہ ملک قدیم زمانے میں دیووں کا مسکن سمجھا جاتا تھا

دیو سیاہ: کالا دیو

گُرز: ایک ہتھیار جو اوپر سے گول موٹا، اور نیچے سے پتلا ہوتا ہے



عریانی: ننگا، برہنگی

سایہ سا: سایہ کی طرح

برق دم: بہت تیز رفتار

ہم قدم: ساتھ چلنے والا

گزارا: سہارا، علاج

سنگ گراں: بھاری پتھر

حربۂ غول: دیو کے لڑنے کا ہتھیار

چُور: ٹکڑے ٹکڑے، ریزہ ریزہ

جام بلور: شیشے کا پیالہ

برق خرمن: کھلیان کی بجلی، یعنی جس طرح کھلیان کو بجلی خاکستر بنا دیتی ہے اسی طرح یہ بھی ان کے لیے مصیبت ثابت ہوا

موسیٰ کا عصا: مشہور پیغمبر حضرت موسیٰ علیہ السلام کے ہاتھ کی لکڑی جس میں یہ معجزہ تھا کہ جادوگروں کے مقابلہ میں سانپ بن جاتی اور اکثر عجیب وغریب کرشمے دکھلاتی تھی

سُرمہ کرنا: نہایت باریک کر دینا، پیس ڈالنا

کوہ پیکر: پہاڑ جیسا جسم، قوی الجثہ

جی چھوٹ جانا: حوصلہ پست ہو جانا، ہمت ختم ہو جانا

دلاور: بہادر

**(۵۴) ستارے کہکشاں**

کہکشاں یا کاہ کشاں: (کاہ: سوکھی گھاس، تنکا؛ کشاں کھنچتے ہوئے، وہ لمبا سا روشن راستہ جو چھوٹے چھوٹے ستاروں کے ملنے سے رات کو آسمان پر اس طرح نظر آتا ہے جیسے کوئی آدمی ریتلی زمین پر گھاس کا پولا گھسیٹتا ہوا لے گیا ہو جس سے زمین پر سیدھے خطوط اور لکیریں پڑ جائیں اس مشابہت سے اس کا یہ نام ہوا، بہت سے چھوٹے چھوٹے ستاروں کی قطار جو اندھیری رات میں آسمان پر سڑک کے مانند نظر آتی ہے

شب تار: اندھیری رات

گنبد گردن: آسمان کا قبہ مراد آسما ہے

ابر وغبار: بادل ودھول

مشاہدہ: دیکھنا، معائنہ

خوشے: گچھے

زمانہ قدیم: پرانا زمانہ

دوربین: دور کی چیزیں دیکھنے کا آلہ

کواکب: کوکب کی جمع، ستارے

نسبت: بابت

زعم: گمان، خیال

ذی روح: جاندار، روح والا

دلاویز: دلچسپ، دل کو لبھانے والا

حقائق: حقیقت کی جمع، اصل حالات، سچی بات

نیلگوں: آسمانی رنگ، نیلا رنگ

ارغوانی سرخ رنگ نارنجی رنگ

گلہائے رنگارنگ: بہت سے رنگوں کے پھول

شگفتہ: کھلے ہوئے

جسامت: لمبائی چوڑائی موٹائی، قد وقامت

منور نقطے: روشن ہندیاں، چمک دار نقطے

مادّہ: ہر چیز کی اصل جس سے کوئی شے بنائی جائے

کُرۂ ارض: زمین کا گولا

ابر وسحاب: بادل

رواں دواں: بھاگتا دوڑتا، چلتا پھرتا

گہری اور کثیف: دلدار، موٹی

شفق: وہ سرخی جو آسمان میں صبح کو طلوع آفتاب سے پہلے مشرق میں اور شام کو غروب آفتاب کے بعد مغرب میں ہوتی ہے

دادوستد: لین دین، کاروبار

طولانی: لمبا

روشن سحاب: چمکتا ہوا بادل، چمکیلا ابر

ساحتِ آسمان: آسمان کا صحن

نجوم فلکی: آسمانی ستارے

تفریح طبع: دل لگی، دل کو خوش کرنا

اہل دانش: سمجھدار عقل مند لوگ

**(۵۵) اشعارِ آتش**

زمین چمن: چمن کی زمین، پھولوں کی کیاری



گل کھلانا: پھول اگانا، عجیب وغریب انوکھا کام کرنا

گور: قبر، مزار

سکندر: سکندر رومی یا سکندر اعظم یونان کے مشہور بادشاہ فیلقوس کا بیٹا ارسطو حکیم کا شاگرد اور مشرق سے مغرب تک دنیا کا فاتح ہوا ہے

دارا: ایران کا مشہور زبردست بادشاہ جو سکندر اعظم کے ساتھ لڑتا ہوا مارا گیا

نامی: مشہور و معروف اور بڑے لوگ

بہارِ گلستاں: گلشن و چمن کی رونق و ترقی

اندوہ: فکر و تردد

حرماں: مایوسی، ناامیدی

کڑی: کڑا کی تانیث، کرخت سخت ناگوارِ طبع بات

تازگی فکر کی: مراد فکرِ سخن یعنی وہ غور و تامل جو شعر کہنے کے لیے ہوتا ہے

کنایہ: اشارہ، رمز، ایما

نہ کسی نے تمھاری پائی بات: آپ کی بات کو کوئی بھی نہ سمجھا

منہ سے نکلی ہوئی پرائی بات: بات کہنے کے بعد اپنی نہیں رہتی

شیریں کلام: خوش گوار گفتگو، خوش طبع اشعار

بھانا: بھانا: پسند آنا

پنہاں: پوشیدہ

آشکارا: ظاہر

تکلّف: تصنع، بناوٹ

بَری: پاک آزاد

حسنِ ذاتی: قدرتی خوب صورتی

قبائے گل: پھولوں کی پوشاک ولباس

گل بوٹہ: چھوٹے بڑے پھولوں کی بیل

قسمت: تقدیر

شاکر: شکر کرنے والا

ہُما: ایک مشہور پرندہ ہے جو ہڈیاں کھاتا ہے اور کسی کو نہیں ستاتا (ایشیائی لوگوں کا خیال ہے کہ جس کے سر پر یہ پرندہ پھر جائے یا گزر جائے وہ دولت اور سلطنت پائے لہٰذا اس کو مبارک سمجھ کر شاہانِ ایران اپنے جھنڈوں پر اس کی تصاویر بناتے ہیں)

مغزِ بادام: بادام کی گیری، تخمِ بادام

استخواں: ہڈی

شگفتہ: کھلی ہوئی

خاطر: طبیعت، دل، مزاج من

قناعت: جو مل جائے اس پر راضی اور خوش رہنا، زیادہ طلبی اور حرص سے بچا رہنا

بہارِ بے خزاں: ایسی خوشی، رونق اور ترقی جو کبھی بے رونقی، تنزلی اور غمی میں تبدیل نہ ہو

شمع ساں: موم بتی کے مانند

دم نہ ماریے: اُف تک نہ کیجیے، کچھ نہ بولیے

مقسوم: نصیب، تقدیر، قسمت

پساریے: دراز کیجیے، مانگنے کے لیے کھولیے

نیاریے: (واحد: نیاریا) ریگ شو، خاک بیز، ایک قوم جو بالو (ریت) کو پانی سے دھو کر راکھ اور مٹی کو چھلنی سے چھان کر سونے چاندی کے ذرات نکالتی ہے، اس قوم کا یہی پیشہ ہے، سناروں کے یہاں سے مستعمل راکھ خرید کر دھوتے اور چھانتے ہیں

## (۵۶) اشعارِ انشاؔ

طمعِ سحر: چراغِ صبح، صبح تک جلنے والی موم بتی، عنقریب گل ہونے والی شمع، اس سے مراد صبح صادق اور قریب الزوال آفتاب بھی ہوسکتا ہے

مستعد: تیار، آمادہ، کمر بستہ

سَقر: دوزخ

بھاویں: نزدیک، خیال میں

گلہائے تر: تر و تازہ پھول

وضع دار: اپنے پہلے طور طریقہ پر قائم رہنے والا، سابقہ ظاہری حالت کو نباہنے والا، آن و انداز والا

پیہم: لگاتار، مسلسل

نفر: سائیس، گھوڑے کی خدمت اور دیکھ بھال کرنے والا

لہرا دینا: پلنا، ہرا بھرا کر دینا

صبا: پروا ہوا، مشرق سے مغرب کو چلنے والی ہوا

سبزہ زار: جہاں دور تک ہری گھاس اُگی ہوئی ہو

چشمہ سار: جس خطہ یا علاقہ میں پانی ابلنے کے بہت سے چشمے ہوں

رعد: بجلی کی کڑک، بادل کا گرجنا



دوچند: دوگنی

برگ وبار: پتے اور پھل

لکہ ہائے: ٹکڑے، لکہ عام طور پر دھویں اور بادل کے ٹکڑوں کے لیے مستعمل ہے

کہسار: پہاڑوں کا سلسلہ، پہاڑی جگہ

ہم مشرب: ساتھی، ایک طریقہ کے دوست احباب، گہرے دوست

بطوں: بط کی جمع اور بطخ کا مخفف ہے، مشہور آبی پرندہ

## (۵۷) ہوا اور آسمان

نکھرا: صاف، خوب صورت

منعکس: اُلٹی کسی چیز سے ٹکرا کر لوٹنا

محسوس: معلوم، ظاہر

بعینہٖ: ہو بہو، ویسا ہی

آب خورہ: پانی پینے کا چھوٹا پیالہ

صاف وشفاف: ایسا صاف جس کے آر پار نظر جا سکے، نہایت اُجلا

عمق: گہرائی

نیلگوں: نیلے رنگ کی، نیلی

گنبد گردوں: آسمان کا گولا، قبہ

خانۂ تاریک: اندھیرا گھر

لطیف: باریک، ہلکی نرم و نازک

ارتفاع: اونچان، بلندی

بنجر، سوختہ: ناقابل کاشت، ویران

نادر نادر: عجیب عجیب نئی نئی

پرضرور: لازم

رفتار و گفتار: چال چلن، طور طریقہ، رہن سہن

لابد: ضروری

لیل ونہار: رات دن، شب و روز

تغیر و تبدل: الٹ پھیر، ادل بدل

سطحِ ارض: فرش زمین

معتدل: درمیانی درجہ کا متوسط

مرغان چمن: چمن کے پرندے

خوش آئند: خوش گوار، بھلا معلوم ہونے والا

نغمہ: ترانا، گیت، راگ

شیر وشکر: دودھ اور شکر کی طرح گھلا ملا، آپس میں نہایت مانوس

اقلیم: ولایت، ملک، اقلیم یونانی لفظ اکلینین کا معرب ہے آباد زمین کا ساتواں حصہ، علمائے سابق نے کل زمین کو بہ حساب سات سیاروں کے سات حصوں پر تقسیم کر کے ہر ایک حصہ کا نام اقلیم رکھا تھا

فیض یاب: فائدہ حاصل کرنے والا

## (۵۸) مُبادلہ

مبادلہ: آپس میں تبادلہ کرنا

خلق اللہ: خدا کی مخلوق، انسان وحیوان

انگلستان: انگلینڈ

پارچہ بافی: کپڑا بننے کا کام

ملکہ: مہارت

مزاولت: مشق، تجربہ

عمدہ کلیں: بڑھیا مشینیں، اچھے کارخانے

پارچہ: کپڑا

احتیاج: ضرورت

پرتگال: براعظم یورپ کا یہ ایک چھوٹا سا ملک ہے

ارزاں: کم قیمت ہستی

بہم پہنچنا: حاصل ہونا، دستیاب ہونا

## (۵۹) نوشیروانِ عادِل

ملوک: ملک کی جمع ہے، بادشاہ

فارس: ملک ایران

جمشید: ایران کا مشہور بادشاہ جو حکیم پیشہ تھا، اس کا پہلا نام ''جم'' ہی تھا، مگر کسی جشن کے موقع پر لفظ ''شید'' بڑھا کر جمشید بنا دیا، بہ زبان پہلوی شید بہ معنی شعاع آفتاب ہے، یہ بادشاہ حضرت عیسی علیہ السلام سے ۸۷۰ برس پہلے ہوا ہے

فریدوں: ایران کا عظیم الشان بادشاہ یہ بھی حضرت عیسی علیہ السلام سے ۸۷۰ سال قبل ہوا

دارا: ایران کا مشہور بادشاہ جس سے سکندر لڑا تھا

جاہ: عزت، مرتبہ

حِشمت: دبدبہ، بزرگی، نوکر چاکر، فوج ولشکر



شان وشوکت: ٹھاٹ باٹ، رعب وداب

شہرۂ آفاق: دنیا بھر میں مشہور

ضرب المثل: کہاوت، وہ جملہ جو مثال کے طور پر مشہور ہو

مولوی نظامی: اس سے مراد فارسی کے مشہور شاعر نظامی گنجوی ہے

رعایا پروری: لوگوں کی حفاظت و پرورش اور تعلیم و تربیت

جِلَو: ساتھ

طائر: پرندہ

دم قدم: وجود، زندگی

مؤثر: کارگر، اثر کرنے والی

دادگستری: عدل وانصاف

عزم مصمم: پختہ ارادہ

صید گاہ: شکار کرنے کی جگہ

مضرت: تکلیف

خفیف: ہلکا، معمولی

پیرزال: ایسی بوڑھی عورت جس کے بال سفید ہو گئے ہوں

ایوان: شاہی محل، قلعہ

عالی شان: نہایت عمدہ، شاندار

کجی: ٹیڑھا پن

## (۶۰) مہابھارت

مہابھارت: تاریخ کی وہ کتاب جس میں کوروؤں اور پانڈووں کی لڑائی کا حال با تفصیل نظم میں لکھا ہے

مرقوم: لکھا ہوا

زمانہ قدیم: پرانے زمانے میں

فرماں روا: حاکم، بادشاہ

ہستنا پور: موجودہ دہلی سے تقریباً ساٹھ میل شمال مشرق کو ہستا پور نام کی ایک سلطنت تھی بعض نے اس کو دہلی کا ہی قدیم نام کہا ہے

سریرآرا: شاہی تخت نشیں

رحلت: روانگی، کوچ مراد موت ہے

ولی عہد: حکومت کا وارث، مرنے کے بعد بادشاہ کا جانشیں

خودکشی: اپنے آپ کو خود ہلاک کرنا

نصف مالک: آدھی سلطنت

بغض وعناد: کینہ اور دشمنی

زاہدانہ: درویشانہ، فقیرانہ

صحرانوردی: جنگل جنگل پھرنا.

قضارا: اتفاقاً، یکایک

سویمبر: سویم: بہ معنی خود بر: بہ معنی شوہر یا خاوند، ہندوؤں کا وہ قدیم رواج جس میں جوان ہونے پر لڑکی اپنی پسند کا شوہر منتخب کرتی تھی، پرانے زمانے میں ہندوؤں کے عالی خاندانوں، راجوں مہاراجوں میں یہ دستور تھا کہ لڑکی کی شادی کے وقت لڑکی کا باپ اپنے ہم پلہ راجوں مہاراجوں اور امیروں کو اطلاع دے کر مقررہ تاریخ پر بلاتا تھا جس کو شادی کرنی ہو وہ آئے اور اپنے اپنے کرتب و ہنر دکھائے جس کا کرتب پسند آئے گا وہی دلہن پائے گا، قدیم ہندوؤں کی ایک رسم جس میں لڑکیاں اپنا خاوند خود چنتی ہیں

دھوم دھام: چہل پہل، شہرت

طلائی مچھلی: سنہری مچھلی

چتر سورما: عقل مند اور بہادر

چھتری: ہندوؤں کی ایک قوم جو جنگ جو لڑاکا اور بہادر ہوتی ہے

دہائی دینا: بچاؤ کے لیے آواز دینا، شور کرنا

جواں مرد: عالی ہمت

گروہ خلق: لوگوں کا مجمع

آفریں کا نعرہ بلند کیا: شاباش و مرحبا کا بہت زور و شور سے غل مچایا

بہ موجب شرط: شرط کے مطابق

نوعروس: نئی دلہن نئی بہو

ملال: رنج، افسوس

رفع: دور

مسند ریاست: شاہی تخت ریاست کی گدی

کینہ دیرینہ: پرانا حسد، قدیم عداوت

قمار بازی: جوا کھیلنا

محفل آراستہ کرنا: مجلس سجانا، مجلس لگانا

ملک موروثی: باپ دادا کا ملک

کمک: مدد، حمایت، سہارا، وہ فوج جو لڑائی میں مدد کے لیے بھیجی جائے



گنی گیانی: اہل علم وہنر، باکمال اور دانشمند، عالم فاضل

سورما: بہادر، باہمت

راجہ مہاراجہ: چھوٹے بڑے راجہ

معرکہ عظیم: بھاری لڑائی، جنگ عظیم

دادشجاعت دینا: بہادری کی تحسین وآفریں کرنا

جوہر مردانگی دکھانا: جنگ میں بہادری سے لڑتا یا ہنر دکھانا

ہنگامہ کارزار گرم رہا: لڑائی زوروں پر رہی، گھمسان کی لڑائی ہوئی

جنگ آور: لڑنے والے

کام آئے: لڑائی میں مارے گئے

فتح وفیروزی: جیت اور کامیابی

روضہ: مزار، وہ مقبرہ جس پر گنبد بنا ہو

## (۶۱) روضہ تاج محل

مصالح: چونا سرخی سیمنٹ اینٹ پتھر وغیرہ جو تعمیرات میں کام آتے ہیں

عجیب رونق: انوکھی اور نرالی چمک وزیبائش

سبقت لے جانا: آگے بڑھ جانا

ممتاز محل: محل کو زینت بخشنے والی، شاہ جہاں کی چہیتی بیوی کا نام ہے

عوام الناس: عام لوگ

تربتیں: پختہ قبریں

پہلو بہ پہلو: پاس پاس، برابر برابر

مربع: چوکور، جس کا طول وعرض برابر ہو

مثمن: آٹھ پہلو، آٹھ کونوں والا

مارپیچ: گول، سانپ کے بیٹھنے کی دائرہ والی حالت، چکردار، کنڈلی

جلا کرنا: مانجھ کر چمک دار بنانا

بیل بوٹے: نقش ونگار

سنگِ مرمر: نہایت چکنا اور بہت سفید عمدہ قسم کا پتھر

قالب: سانچا، ڈھانچہ

وصل کرنا: داخل کرنا، جوڑنا، ملانا

زبرجد: زردی مائل سبز رنگ کا ایک قیمتی پتھر

زمرد: سبز رنگ کا بیش قیمت پتھر

یشب: نہایت عمدہ اور قیمتی پتھر جو مائل بہ سبزی ہوتا ہے

عقیق: سرخ رنگ کا قیمتی پتھر

مبصر: دیکھنے اور پرکھنے والا، ماہر

مرکب: مخلوط، ملا کر بنایا گیا، جڑا ہوا

بہ قدر مناسب: اچھے اور ٹھیک طریقے پر معقول انداز سے

فائق: برتر

بیل بوٹوں کی ساخت: پھول پتوں کے نقوش کی بناوٹ

غایت درجہ انتہائی، بہت زیادہ، بے حد آپس میں جوڑ اور تعلق

موزونی: سجاوٹ

خوش اسلوبی: عمدہ طرز

گل کاری: نقاشی، پھول وغیرہ بنانے کا کام

لطافت: صفائی، باریکی، نزاکت وپاکیزگی

تسبیح خانہ: ذکر وتلاوت کی جگہ، وہ مکان جس میں بیٹھ کر خدا تعالیٰ کی خوشنودی حاصل کرنے کے لیے اس کی حمد وثنا کا وظیفہ پڑھا جائے

سنگ سرخ: لال پتھر

دالان: کھلا برآمدہ، لمبا اور بڑا کمرہ جس میں کھلے محرمحراب دار دروازے ہوتے ہیں

قابل دید: دیکھنے کے لائق

## (۶۲) زراعت

براہِ کرم: عنایت ونوازش کے طور پر

فن زِراعت: کھیتی کا ہنر، کسانی کا پیشہ

ترقی نسل: نسل بڑھانا

سودمند: نفع بخش

اصیل: عمدہ نسل، وہ گھوڑا یا گھوڑی جو شریر نہ ہوں

بچھیرا: گھوڑی کا نر بچہ

سرد خطہ: ٹھنڈا علاقہ

کڑبی: خشک سوکھے پودے

گوار: ایک قسم کا غلہ جو مویشیوں کو دودھ کی زیادتی کے لیے کھلایا جاتا ہے

دوب: ایک قسم کی خودرو گھاس

بنوالہ: روئی کا بیج تخم کپاس

تلہن: تیل والے پودے

ریزہ ریزہ: ٹکڑے ٹکڑے، باریک باریک



حرارت: گرمی

پاش پاش: ٹکڑے ٹکڑے، چور چور

کڑی دھوپ: سورج کی تیز گرمی

تغیرات: اول بدل تبدیلیاں

پرخچے: پرزے ٹکڑے

رَو: پانی کا بہاؤ

جذب: داخل

دراڑ: سوراخ

فرسودگی: پرانا پن، پھٹاؤ

رس پر آنا: درستی مٹی میں جو پودوں کی غذا ملی ہوئی ہوتی ہے وہ دھوپ اور ہوا کے اثر سے نمک اور شکر کی طرح زمین کی تری میں گھل مل کر اس قابل ہو جائے کہ پودے کی جڑ اسے زمین سے آسانی سے کھینچ سکیں

نشیب: نچان، پستی

تہ بہ تہ: اوپر نیچے

لونا: کھاری نمکین

مورچہ: زنگ، زنگار

ترقی دادہ: ترقی دیا ہوا

کونڑ: وہ نالی جو ہل جوتے وقت بنتی چلی جاتی ہے

ٹھونٹھی: وہ جڑ جو تنا کٹنے کے بعد زمین میں رہتی ہے

ہرالیس: وہ لمبی لکڑی جو ہل میں آگے کی طرف ہوتی ہے

ماچی: جو بیلوں: کے کندھوں پر رکھا جاتا ہے

لچھا: گچھا، پھندا

جوت: بیلوں کے گلے کا تسمہ جس سے گلا دبا رہتا ہے

مٹھیا: ہل کی مٹھ

نم: تر، گیلی

مہین: باریک اور نرم

مویشی: ڈنگر ڈھور

بارکش: بوجھ کھینچنے والا

سراون: پاٹا

میائی: مڑائی، جوتی ہوئی زمین کو پاٹا پھیر کر یکساں کرنا

لانک: کٹے ہوئے کھیت کا ڈھیر شکل کھلیان

ماڑنا: گاہنا، مسلنا، لانک پر بیلوں کو پھرا کر بھی اور اناج الگ کرنا

ہار جانا: کمزور ہو جانا

پرداخت: دیکھ بھال اور پرورش

خاطر خواہ: حسب منشاء

دودھار: زیادہ دودھ دینے والی

توانا تنومند: طاقتور

ٹانٹا: زور آور تگڑا

جفاکش: محنتی

سانڈ: بڑا تگڑا بیل، وہ بیل جس سے گائے وغیرہ کی نسل کے لیے نطفہ لیا جائے

مرکھنا: وہ جانور جسے سینگ مارنے کی عادت ہو

لطیف غذا: ہلکا اور نرم پتلا کھانا، نرم و نازک اور پاکیزہ خوراک

کثیف: گاڑھی، ململ

شورن یا نائٹروجن: بے رنگ و بو اور بے ذائقہ گیس

گندھک: زرد رنگ کا ایک مادہ جو زمین سے نکلتا ہے

کھلیاں: تل یا سرسوں کا پھوک

ٹمیار: چکنی مٹی کی زمین

سیل: نمی، گیلا پن

گھنا: جسے گھن، ایک کیڑا جو غلے کو کھا جاتا ہے

صوبہ جات: (صوبہ کی جمع) سلطنت، وہ حصہ جس میں بہت سے اضلاع ہوں

تخم ریزی: بیج ہونا، بیج بکھیرنا

پولی: پھل پھلی

گداز: عمدہ، گلا سڑا یا کمزور نہ ہو

گھنا: پاس پاس

چھدرا: دور دور

نکائیاں: (واحد: نکائی) کھیتوں اور کیاریوں سے خودرو گھاس پھونس نکالنا

بہ نظر تخفیف خرچ: کفایت و بچت کے خیال سے

آب پاشی: فصل میں پانی دینا، سینچائی کرنا

مرطوب: تر، گیلا

گروی: ایک قسم کا کیڑا جو فصلوں میں لگ جاتا ہے جس سے دانے نہیں پڑتے